کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و اُم کلثوم بنت عقبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

.401 اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَقْصُوْصِ عَلَیْہِ، بِعَدَدِ مِلْءِ الْمِیْزَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (اَلَّذِیْ اَخْبَرَ رَجُلَیْنِ بِاِغْتِیَابِھِمَا سَلْمَانَ رَضِیَ اللهُ عَنْہُ) صَلَّی اللهُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَأم کلثوم بنت محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مقصوص علیہ ﷺ تمام میزان کو بھاری کرنے والے اشیاء کے تعداد کے برابر اور حضرت سلمانؓ کو دو آدمیوں کو دھوکہ دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و اُم کلثوم بنت محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

.402 اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْبَذَّالِ، بِعَدَدِ مَا اخْتَلَفَ الْمَلَوَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (اَلَّذِیْ طَالَ بِہٖ بَقَآءُ اَبِیْ ثَرْوَانَ رَضِیَ اللهُ عَنْہُ) صَلَّی اللهُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَأم ھانئ بنت أبی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت بذال ﷺ تمام زمانوں کی ادلی بدلی کے تعداد کے برابر اور ابی ثروانؓ کے واقع کے بارے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و اُم ھانئ بنت اُبی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

.403 اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا اَحْسَنِ النَّاسِ صِفَۃً، بِعَدَدِ مَا تَعَاقَبَ الْعَصْرَانُ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (اَلَّذِیْ اَضَاءَ بِہٖ سَوْطُ

عَامِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَأمامة بنت أبي العاص بن الربيع رضى الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت احسن الناس صفۃ ﷺ دنوں کا ایک دوسرے کے بعد آنے کے تعداد کے برابر اور حضرت عامرؓ کا کوڑا روشن ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و أمامۃ بنت أبي العاص بن الربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

404. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَزْهَرُ اللَّوْنِ، بِعَدَدِ مَا تَكَرَّ وَالْجَدِيْدَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ وَافِدَ كِسْرٰى بِمَآ اَضْمَرَ مِنْ خَبَرِ الطَّآئِرِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبركة أم أيمن رضى الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ازھر اللون ﷺ جب تک سورج و چاند کا نظام قائم رہے گا اور کسریٰ کی وفد کی اطلاع ایک پرندہ کے دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و برکۃ أم أیمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

405. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَطْيَبُ النَّاسِ رِيْحًا مِّنَ الْمِسْكِ الْاَذْفَرِ، بِعَدَدِ مَنْ مِنَ الْيَوْمِ اِلٰى يَوْمِ يُنْفَخُ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ قَالَ اِنَّ فِىْ اَصْحَابِىْ اِثْنَىْ عَشَرَ مُنَافِقًا ثَمَانِيَةٌ تَكْفِيْهِمُ الدُّبَيْلَةُ سِرَاجٌ مِّنْ نَارٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَجويرية بنت الحارث رضى

اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اطیب الناس ریحا من المسک الاذفر ﷺ آخری صور پھونکنے تک اور صحابہؓ میں منافقین کی نشادہی اور ان کی جہنمی کی خبر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وجویریہ بنت الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**406.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا اَفْصَحُ مَنْ نَطَقَ بِالضَّادِ، بِعَدَدِ الْعَطِيَّاتِ وَالْخَيْرَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَنَّ بَلَاءً تُصِيْبُ كَعْبَ ابْنُ عُجْرَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحفصة بنت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت افصح من نطق بالضاد ﷺ تمام عطیات اور خیرات کی تعداد کے برابر اور کعب ابن عجرہؓ کی مصیبتوں کا خبر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وحفصہ بنت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**407.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْاَلْيَنُ كَلَامًا، بِعَدَدِ الْمِعْرَاجِ وَالْقَدْرِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ صَارَ بِهِ الْفَتَى الَّذِیْ اِسْتَأْذَنَه لِلزِّنَا ذَا الْعَفَافِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحلیمة السعدیة رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الین کلاما ﷺ معراج اور قدروں کے

تعداد کے برابر اور (الَّذِیْ صَارَ بِهِ الْفَتٰی الَّذِیْ اِسْتَأْذَنَه لِلزِّنَا ذَا الْعَفَافِ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وحلیمۃ السعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**408.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا اَكْثَرُ الْاَنْبِيَاءِ تَبَعًا بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَيْهِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ حَبِيْبَ ابْنَ مَالِكٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ بِمَآ اَضْمَرَ فِیْ نَفْسِه مِنْ حَالِ اِبْنَتِه) صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحواء الأنصارية رضی الله تعالیٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اکثر الانبیاء تبعا ﷺ تمام درود پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر اور حبیب ابن مالک ؓ کے دل میں بیٹی کے بارے میں خفیہ حال بتانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حواء الانصاریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**409.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا الْاٰمِرُ بِطَاعَةِ اللّٰهِ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ لِاِبْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اِذْ طَلَبَ مِنْهُ حَرَاسَةَ وَقْتِ الصَّلٰوةِ اَنْتَ تَنَامُ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخديجة بنت خويلد رضی الله تعالیٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت امر بطاعۃ اللہ ﷺ تمام درود نہ پڑھنے والوں کے تعداد کے برابر اور حضرت عبداللہ بن مسعود ؓ کو خبر دی گئی کہ جب آپ کو نماز کی اطلاع دی تو آپ سو گئے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ

کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**410.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَوَّلَ مَنْ یَّدْخُلِ الْجَنَّۃَ، بِعَدَدِ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ صَارَ بِہٖ فَرَسُ اَبِیْ طَلْحَۃَ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ بَحْرًا) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَخولۃ بنت عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول من ید خل الجنۃ ﷺ تمام نماز پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر اور حضرت طلحہؓ کی بہادری سمندر کی طرح ہے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خولہ بنت عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**411.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَوَّلَ مَنْ یَّجُوْزُ عَلَی الصِّرَاطِ، بِعَدَدِ مَنَازِلِ الْقَمَرِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ صَارَ بِہٖ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ حِبْرًا) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَخولۃ بنت حکیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول من یجوز علی الصراط ﷺ چاند اور اس کے منازل کے تعداد کے برابر اور ابن عباسؓ کے فقیہ الامت ہونے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خولہ بنت حکیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

412. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَوَّلَ مَنْ یَّقْرَعُ بَابَ الْجَنَّۃِ، بِعَدَدِ اَنْبِیَآءِ اللّٰہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ عَلِیًّا رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِاِتْیَانِ مُضَرَ صَاحِبِ الْبِیْرِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَخیرۃ بنت أبی حدر الأسلمی رضی اللّٰہ تعالیٰ عنھا وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول من یقرع باب الجنۃ ﷺ تمام انبیاء اللہ کے تعداد کے برابر اور جس نے کنویں کے مالک کے بارے میں حضرت علیؓ کو خبر دینے والے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خیرہ بنت اَبی حدر الاَسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

413. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا بَعِیْدُ مَا بَیْنَ الْمَنْکِبَیْنِ، بِعَدَدِ اَخْیَارِ اللّٰہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اُبَیَّ ابْنَ کَعْبٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِالَّذِیْ جَآءَہٗ فِیْ صِفَۃِ الْکَلْبِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَرقیۃ بنت محمد رضی اللّٰہ تعالیٰ عنھا وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت بعید ما بین المنکبین ﷺ تمام نیک لوگوں کے تعداد کے برابر اور حضرت ابی کعبؓ کو کتے کی صفات رکھنے والے شخص سے باخبر کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و رقیہ بنت محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

414. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا بَعِیْثُ اللّٰہِ نِعْمَۃً، بِعَدَدِ اَصْفِیَآءِ اللّٰہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَنَّ صَاحِبَۃَ الْجَمَلِ تَنْجُوْا

بَعۡدَ مَا قَرُبَتۡ بِالۡهَلَكَةِ) صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنھا وَبَارِكۡ وَسَلِّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت بعیث اللہ نعمۃ ﷺ تمام پاکیزہ لوگوں کے تعداد کے برابر اور اونٹ کے مالک کو خبر دی تھی کہ آپ تقریباً ہلاک ہونے والے تھے کہ آپ کو بچایا گیا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زینب بنت جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**415.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ عَلٰى سَيِّدِنَا الۡحَرِيۡصُ عَلَى الۡاِيۡمَانِ، بِعَدَدِ اَوۡلِيَآءِ اللهِ وَصَاحِبِ الۡمُعۡجِزَةِ (الَّذِىۡ نَادٰى اَيۡنَ الۡمُتَصَدِّقُ بِالۡعِرۡضِ الۡبَارِحَةِ) صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزینب بنت خزیمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا وَبَارِكۡ وَسَلِّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت حریص علی الایمان ﷺ تمام اولیاء اللہ کے تعداد کے برابر اور متصدق کو آواز دینے والے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زینب بنت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**416.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ عَلٰى سَيِّدِنَا خُمۡصَانُ الۡاَخۡمَصِيۡنِ، بِعَدَدِ اَتۡقِيَآءِ اللهِ وَصَاحِبِ الۡمُعۡجِزَةِ (الَّذِىۡ اَخۡبَرَ بِظُهُوۡرِ قَوۡمٍ يَبۡغَضُوۡنَ اَصۡحَابَهُ الۡكِرَامَ) صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزینب بنت محمد رضی اللہ تعالیٰ عنھا وَبَارِكۡ وَسَلِّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت خمصان الا خمصین ﷺ تمام متقی لوگوں کے تعداد کے برابر اور اصحابؓ سے بغض رکھنے والے گروہ کے ظہور کی خبر دینے والے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وزینب بنت محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**417.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا خَیْرُ مَنْ وَطِیَ الثَّرٰی، بِعَدَدِ اَسْخِیَآءِ اللّٰہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَدْرَكَ مِقْدَادُ ابْنُ الْاَسْوَدِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِہِ الْقِنْطَارَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسمیة بنت خیاط رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت خیر من وطی الثری ﷺ تمام سخی لوگوں کی تعداد کے برابر اور مقداد بن اسودؓ کی دولت مندی کے بارے میں خبر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسمیہ بنت خیاط رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**418.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذَرِیْعُ الْمَشْیِ، بِعَدَدِ شُھَدَآءِ اللّٰہِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَکَلَ مَعَ اِلْیَاسَ عَلَیْہِ السَّلَامُ مِنْ خُوَانٍ نُّزِّلَ مِنَ السَّمَآءِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسھلة بنت سھیل رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذریع المشی ﷺ تمام شہیدوں کے تعداد کے برابر اور آسمان سے نازل شدہ خوراک حضرت الیاس علیہ السلام کے ساتھ

کھانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سھلہ بنت سہیل رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**419.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا سَمِحُ الْخَلَائِقِ، بِعَدَدِ فُقَرَآءِ اللهِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَامَتْ نَاقَتُه فِی الْهَوَآءِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسودة بنت زمعة رضى الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سمح الخلائق ﷺ تمام فقراء کے تعداد کے برابر اور اونٹنی کا ہوا میں کھڑا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سودہ بنت زمعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**420.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الضَّارِبُ بِالْحُسَامِ الْمَلْثُوْمِ، بِعَدَدِ الْحُبُوْبِ وَالْاَشْجَارِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ دَعَا لِاِمْرَأَةٍ بِالسَّتْرِ فَلَمْ تَنْكَشِفُ اَبَدًا بَعْدَ ذٰلِكَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسيرين بنت شمعون رضى الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ضارب بالحسام الملثوم ﷺ تمام درختوں اور پودوں کے تعداد کے برابر اور ایک عورت کو ستر کی دعا اور اس کا دوام ستر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سیرین بنت شمعون رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**421.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا لَابِسُ الصُّوْفِ، بِعَدَدِ اللَّيْلِ

وَالنَّهَارِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ بَیَّنَ قَوْلَ الطَّآئِرِ لِاَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصفية بنت حيی بن أخطب رضی الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت لابس الصوف ﷺ تمام دنوں اور راتوں کے تعداد کے برابر اور انس بن مالکؓ کو پرندوں کی بولیوں کے سمجھا دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صفیہ بنت حیی بن أخطب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

422. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُؤَيَّدُ بِنَصْرِ اللهِ، بِعَدَدِ حَرَكَاتِ الصَّآئِمِيْنَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ نَبَذَتِ الْاَرْضُ بِهِ الرَّجُلَ الَّذِیْ كَانَ يَكْتُبُ الْوَحْیُ فَارْتَدَّ عَنِ الْاِسْلَامِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصفية بنت عبد المطلب رضی الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مؤید بنصر اللہ ﷺ تمام روزوں کے حرکات کے تعداد کے برابر اور ایک کاتب وحی کا مرتد ہوگا اور زمین اس کو قبول نہیں کرے گی کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صفیہ بنت عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

423. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُخْتَصِّ بِالشَّرَفِ، بِعَدَدِ سَكَنَاتِ الْقَآئِمِيْنَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ وَجَدَ جُيُوْشُهُ الْجِيَاعُ بِخَيْبَرَ بِدُعَآئِهِ الطَّعَامَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعائشة بنت أبي بكر رضی الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مختص بالشرف ﷺ قائمین کے سکنات کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کی دعا سے خیبر میں فوج کو کھانا کافی ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عائشہ بنت أبی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

424. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْرٰى بِهٖ، بِعَدَدِ ذَرَّاتِ الْاَرْضِيْنَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ كَانَ اِذَا رَكَعَ يَرَى الْاَرَاضِىَ حَتّٰى الْحُوْتَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَفاطمة الزهراء رضی الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسری بہ ﷺ زمین کے ذرات کے برابر اور جب رکوع کر لیا تو حوت تک کی زمین دیکھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

425. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُعْقِبِ، اِذَا اللَّيْلُ يَغْشٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ بِقَتْلِ ابْنِ اَبِى الْحَقِيْقِ اَصْحَابَهُ الْاَطْهَارَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَكبشة بنت رافع الانصارية رضی الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت معقب ﷺ جب تک رات چھا جائے اور اصحاب ؓ کو بن ابی الحقیق کی قتل کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت

بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و کبشہ بنت رافع الانصاریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

426. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُقِيْمِ لِحُدُوْدِ اللهِ، اِذَا النَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ اَنَّ مَسْجِدَهُ يَحْتَرِقُ بِالنَّارِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَليلى بنت أبي حثمة رضي الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مقیم لحدود اللہ ﷺ جب تک روز روشن رہے اور مسجد میں آگ لگنے سے جل کر ختم ہونے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ولیلیٰ بنت أبی حثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

427. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُكْتَفِىْ بِاللهِ، بِعَدَدِ كَلِمَاتِكَ وَاَلْفَاظِكَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ خُطِفَ لَهٗ بَصَرُ رَجُلٍ مِّنْ بَنِى الْمُغِيْرَةِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَلميس بنت عمرو رضي الله تعالىٰ عنها وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مکتفی باللہ ﷺ تمام جملوں اور الفاظ کی تعداد کے برابر اور بنی مغیرہ کے ایک شخص کے نظر ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و لمیس بنت عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

428. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَكْتُوْبِ فِى التَّوْرٰةِ وَالْاِنْجِيْلِ، بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ

نَبَتَ بِیُمْنِہٖ غَدِیْرَ تَا اَسْمَا بِنْتِ اَبِیْ بَکْرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وماریۃ القبطیۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مکتوب فی التورۃ والانجیل ﷺ تمام معلومات کے تعداد کے برابر اور اسماء بنت ابو بکر کے ہاتھ میں کھانے والی چیز کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وماریۃ القبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

429. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُنْفِذُ لِحُکْمِ اللّٰہِ، بِعَدَدِ مَنْ صَامَ شَھْرَ رَمَضَانَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَحَبَّ اَبَا ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ وَاُمُّہ بِہِ الْمُؤْمِنُوْنَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَملیکۃ بنت ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت منفذ لحکم اللہ ﷺ تمام روزہ داروں کے تعداد کے برابر ابو ھریرہ اور اُم ابو ھریرہ کے ساتھ مسلمانوں کی محبت کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وملیکہ بنت ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

430. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُوْرُوْدُ حَوْضُہٗ، بِعَدَدِ لَیْلَۃِ الْبَرَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِمَا ھَمَّ عَلَی الْعَقَبَۃِ الْمُنَافِقُوْنَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَمیمونۃ بنت الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مورود حوضہ ﷺ لیلۃ البرات کے تعداد کے برابر اور منافقوں کے اعمال کے بارے میں خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و میمونہ بنت الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**431.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا النَّاھِیْ عَنْ مَّعَاصِی اللّٰہِ بِعَدَدِ قَآئِمِیْنَ الْقَدْرِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ دَرَّ لِاَعْنُزَ مُعَاوِیَۃَ بْنِ ثَوْرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِہِ اللَّبَنُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَنسیبۃ بنت الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ناھی عن معاصی اللہ ﷺ قائمین قدر کے تعداد کے برابر اور معاویہ بن ثورؓ کا برتن دودھ سے بھرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و نسیبہ بنت الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

**432.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا نَذِیْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ بِعَدَدِ ذَرَّۃٍ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ عَذُبَ بِہٖ مَآءُ بِیْرِ الْیَمَنِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَنسیبۃ بنت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نذیر للعلمین ﷺ تمام ذروں کو اتنے ہی ضرب دینے کے برابر اور کنویں کے پانی کا میٹھا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و نسیبہ بنت

کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

433. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْاَدْوَمُ، بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْمَخْلُوْقَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَجَابَ عَنْ ثَلَاثٍ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ سَلَامٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَھالۃ بنت خویلد رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ادوم ﷺ تمام مخلوقات کے سانسوں کے تعداد کے برابر اور حضرت عبداللہ بن سلامؓ کے پوچھے گئے تین سوالوں کے جواب دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وہالہ بنت خویلد رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

434. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَکْرَمُ وُلْدِ اٰدَمَ، بِعَدَدِ کَلِمَاتِہِ التَّآمَّاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ کَلَّمَتْہُ الْحَمٰی) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَھالۃ بنت عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اکرم ولد ادم ﷺ تمام مکمل جملوں کے تعداد کے برابر حمیٰ کی بات کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وہالہ بنت عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

435. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَلْیَنُ النَّاسِ کَفًّا، بِعَدَدِ اَشْعَارِ الْمَوْجُوْدَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ سَلَّمَتِ

الْغَزَالَةَ عَلَيْهِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَهالة بنت وهيب رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الیین الناس کفا ﷺ تمام موجودات کے اشعار کے تعداد کے برابر اور جو غزالہ کی سلام کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ہالہ بنت وھیب رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

436. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَكْرَمِ عِبَادِ اللهِ، بِعَدَدِ سَوَاكِنِ سَبْعِ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِي مَالَ بِرَأْسِه نَحْوَ الْجَبَلِ يَوْمَ اُحُدٍ فَخَرَقَهُ بِمِقْدَارِه) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَهند بنت عتبة رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اکرم عباد اللہ ﷺ تمام زمینوں اور آسمانوں کے موجودات کی تعداد کے برابر اور یوم اُحد اور جبل کا واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ہند بنت عتبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

437. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الَّذِي جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِه، بِعَدَدِ حُرُوْفِ الْاَلْوَاحِ وَالْمَصَاحِفِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِي زَالَ بِه قِطَافُ حِمَارِ سَعْدِ ابْنِ عُبَادَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَهند بنت عمرو بن حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الذی جآء بالصدق وصدق بہ ﷺ الواح اور مصاحف کی تعداد کے برابر اور سعد بن عبادۃؓ کے خچر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ہند بنت عمرو بن حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر۔

438. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا السَّابِقُ لِلْخَلْقِ نُوْرُہٗ بِعَدَدِ کُلِّ شَیْءٍ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ رَبَحَ بِہٖ عَرْ قَدَۃٌ فِیْ صَفَقَتِہٖ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَابِی بکر رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سابق للخلق نورہ ﷺ دنیا اور آخرت میں تمام اشیاء کے تعداد کے برابر (الَّذِیْ رَبَحَ بِہٖ عَرْ قَدَۃٌ فِیْ صَفَقَتِہٖ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

439. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا صَاحِبُ السُّجُوْدِ لِلرَّبِّ الْمَعْبُوْدِ، الَّذِیْ صَاحِبُ الْمَوْقِفِ الْاَعْظَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ عَنْ اِتْیَانِ وَفْدِ عَبْدِ الْقَیْسِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعمر رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سجود للرب المعبود ﷺ وہ ذات جو صاحب موقف اعظم ہیں اور وفد عبد القیس کی آمد کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

440. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْغَنِیُّ بِاللّٰہِ، الَّذِیْ بُعِثَ فِی الظُّلُمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ لِاَصْحَابِہٖ یَأْتِیْکُمْ رَجُلٌ مِّنَ الْیَمَنِ یُقَالُ اُوَیْسٌ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعثمان رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت غنی باللہ ﷺ ظلمتوں ناانصافیوں کو دور کرنے والے ہیں اور حضرت اویس قرنی رض کی مستقبل میں آمد کی اطلاع دینے والے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

441. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا فَوَاتِحُ السُّوَرِ، الَّذِیْ کَشَفَ عَنْ اُمَّتِہِ النِّقَمَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ بَیَّنَ لِاَصْحَابِہٖ حِلْیَةَ اُوَیْسِ الْقَرَنِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعلی رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت فواتح السور ﷺ وہ ذات جس نے امت سے سختیاں مٹائی تھی اور صحابہ رض کو حضرت اویس قرنی رض کے حلیے کا ذکر کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

442. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمَاضِیْ عَلٰی اِنْفَاذِ اَمْرِ اللّٰہِ، الَّذِیْ رَسُوْلُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِخُرُوْجِ الْاَسْوَدِ الْعَنَسِیِّ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَطلحة رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ماضی علی انفاذ امر اللہ ﷺ وہ ذات جو عرب و عجم کے لیے مبعوث ہوئے ہیں اور اسود عنسی کی خروج کے خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**443.** **اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْمَحْشُوْدُ، الْوَفِيِّ بِالْعُهُوْدِ وَالذِّمَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ سَمِعَ عَلٰى رضی اللہ عنہ صَوْتَهُ مِنْ بَعِيْدٍ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَ زبير رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محشود ﷺ جو ایفاء عہد اور عہد کے توڑنے کے مخالف مبعوث ہیں اور دور سے حضرت علیؓ کی آواز سننے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**444.** **اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْمَبْعُوْثُ لِتَتْمِيْمِ مَكَارِمِ الْاَخْلَاقِ، الَّذِيْ سَبَقَتْ اُمَّتُهُ الْاُمَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ اَخْبَرَ اَنَّ فَيْرُوْزًا قَتَلَ الْاَسْوَدَ الْكَذَّابَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعبدالرّحمن رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مبعوث لتتمیم مکارم الاخلاق ﷺ وہ ذات جس کی اُمت کو تمام امتوں پر سبقت حاصل ہے اور فیروز اسود کذاب کو قتل کرے گا کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام

صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

445. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مَقْبُوْلِ الشَّھَادَۃِ، الَّذِیْ اُوْتِیَ جَوَامِعَ الْکَلِمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَبَرَّ أَشَجَّۃَ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ اُنَیْسٍ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسعد رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مقبول الشھادۃ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ ذات جس کو جوامع الکلم دیا گیا اور عبداللہ بن انیس کی دین پر سختی سے قیام کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

446. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا النَّاصِحِ لِعِبَادِ اللّٰہِ، اَلَّذِی انْتَظَمَ بِوُجُوْدِہِ الْعَالَمُ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَعِیْشَ سَعِیْدًا وَّتَمُوْتَ شَھِیْدًا لِّثَابِتِ ابْنِ قَیْسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسعید رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ناصح لعباد اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عالم وجود کے منتظم ہے اور ثابت قیس کی نیک زندگی اور شہادت کے خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

447. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا نُوْرُ اللّٰہِ، الَّذِیْ لَا یُطْفَاُ الَّذِیْ عَلَتْ کَلِمَتُہُ الْکَلِمَ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِالَّذِیْ

غَلَّ الْبُرُوْدَةَ مِنَ الْمَغَانِمِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَابی عبیدۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نور اللہ الذی لایطفا ﷺ جو بجھایا نہیں جا سکتا جو کلمۃ الکلم ہے اور (اَلَّذِیْ اَخْبَرَ بِالَّذِیْ غَلَّ الْبُرُوْدَةَ مِنَ الْمَغَانِمِ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ابی عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

448. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَوَّلِ الْمُؤْمِنِيْنَ، الَّذِیْ شَافِی السَّقَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَنَّ عَلِيًّا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقْتُلُهُ ابْنُ مُلْجِمٍ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالأخنس رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول المومنین ﷺ وہ ذات جو خرابیوں سے پاک ہے اور حضرت علیؓ کے قاتل ابن ملجم کے بارے میں خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والاخنس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

449. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَوَّلِ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْاَرْضُ، مَنْ لَّمْ يَضِلَّ وَمَا غَوٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اُمَيَّةَ ابْنِ خَلَفٍ بِالْقَتْلِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالأرقم رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول من تنشق عنہ الارض ﷺ وہ ذات جو کبھی گمراہ نہ ہوئے اور نہ باغی ہوئے اور نہ سرکش اور اُمیہ بن خلف کی قتل کا خبر

دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

450. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا طَوِیْلُ الْمَسْرِبَةِ، مَنْ اَوْحٰی اِلَیْهِ رَبُّهٗ مَا اَوْحٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْرَجَ السَّھْمَ مِنْ صَدْرِ رَافِعِ ابْنِ خَدِیْجٍ وَّتَرَكَ النَّصْلَ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَانسة رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت طویل المسربۃ ﷺ اللہ نے جو کچھ وحی کرنا تھی وہ وحی کر دی اور رافع بن خدیج کے دل سے ڈر کو دفع کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وانسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

451. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُبَلِّغُ لِمَا اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ، مَنْ لَمْ یَنْطِقْ عَنِ الْهَوٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ بَیَّنَ الذِّئْبُ شَانَه سَلَمَةَ ابْنِ الْاَكْوَاعِ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَانس رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مبلغ لما انزل الیہ من ربہ ﷺ وہ ذات جو اپنے نفس سے نہیں بولتے ہیں اور سلمہ بن اکواع رضی اللہ عنہ اور درندہ والے واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وانس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

452. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْوَافِیْ بِعَهْدِ اللهِ، مَنْ نَطَقَ وَحَیًا یُّوْحٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ نَبَتَ بِه شَعْرُ رَأْسِ

هُلْبِ بْنِ الْاَقْرَاعِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَانيس رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت وافی بعہد اللہ ﷺ وہ ذات جو صرف وہی بولتا ہے جو وحی کی گئی ہے اور حضرت ھلب بن القراع کے بالوں میں کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وانیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**453.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اٰخِرُ الْاَنْبِيَاءِ بَعْثًا، مَنْ عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَجَاءَ بِهٖ نُوْرٌ كَالْمِصْبَاحِ فِيْمَا بَيْنَ عَيْنَىِ الطُّفَيْلِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَابِىّ اسعد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اخرالانبیاء بعثا ﷺ جس نے عظیم قوت سے علم سیکھا اور حضرت طفیلؓ کے دونوں آنکھوں کے درمیان نور کے آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وابی اسعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**454.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُقِيْمُ السُّنَّةِ بَعْدَ الْفَتْرَةِ، مَنْ دَنٰى فَتَدَلّٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ تَدَاوَلَ بِهِ الصَّحَابَةُ مِنْ قَطْعَةٍ مِّنْ غُدْوَةٍ حَتّٰى اللَّيْلِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَاوس رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مقیم السنۃ بعد الفترۃ ﷺ جو دنی فتدلی ہے اور (الَّذِىْ تَدَاوَلَ بِهِ الصَّحَابَةُ مِنْ قَطْعَةٍ مِّنْ غُدْوَةٍ حَتّٰى اللَّيْلِ) کا معجزہ

رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین واوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

455. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا صَاحِبُ الْمَظْهَرِ الْمَشْهُوْدِ، مَنْ کَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْاَدْنٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ صَرَعَ عُقْبَۃَ ابْنِ اَبِیْ مُعِیْطٍ بِدُعَآئِہِ الْفَرَسُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَایاس رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مظہر المشہود ﷺ جو قوت قوسین کے طرح تھا اور عقبہ بن ابی معیط کے گھوڑے کے لیے دعا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ایاس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

456. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا خَطِیْبُ الْوَافِدِیْنَ عَلَی اللّٰہِ، مَنْ صَدَّقَ فُؤَادُہٗ مَا رَاٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ نَبَّأَہُ الرَّکْنُ الْیَمَانِیُّ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَبلال رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت خطیب الوافدین علی اللہ ﷺ وہ ذات جس کے آنکھوں نے جو کچھ دیکھا قلب نے اس کی تصدیق کی اور رکن یمانی کے بارے خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

457. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَوَّلَ شَفِیْعٍ فِی الْجَنَّۃِ، مَنْ کَسَرَ اللَّاتَ وَالْعُزّٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ بَادَ بِہٖ مُلْكُ

الْحَارِثِ الْغَسَّانِیِّ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَبجیر رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول شفیع فی الجنۃ ﷺ وہ ذات جس نے لات و عزیٰ بتوں کو تہہ نس کر دیا اور حارث غسانی کی شکست کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و بجیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

458. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ، مَنْ لَمْ یُؤْثِرِ الْحَیٰوۃَ الدُّنْیَا وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَھْلَ الْمَدِیْنَۃِ یَوْمَ دَخَلَھَا عَمَّا اَکَلُوا الْبَارِحَۃَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَبحّاث رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اولی بالمؤمنین من انفسھم ﷺ جس نے دنیا کو کبھی ترجیح پسند نہ فرمایا اور مدینہ میں داخل ہونے کے وقت کھانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و بحاث رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

459. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الَّذِیْ یُؤْمِنُ بِاللّٰہِ وَکَلِمَاتِہٖ، مَنْ بَلَغَتْ مَنَایُہُ الْمُنٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَامَ سَرِیْعًا مِّنْ جِدَارِ بَنِی النَّضِیْرِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَبسبسۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الذی یؤمن باللہ وکلماتہ ﷺ وہ ذات جن کی آرزو پوری کی گئی اور بن نضیر کے دیوار کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت

بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و بسبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

460. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَشَدُّ النَّاسِ حَیَاءً مِّنَ الْعَذَرَاءِ، مَنْ وَعَدَتُّهٗ اَنْ یَّرْضٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَبَا هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ بِالْاَسِیْرِ) صَلَّى اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبراء رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اشد الناس حیاء من العذراء ﷺ جن کے وعدوں اور ذمہ داریوں کو پورا کیا گیا اور حضرت ابوہریرہؓ کی قید کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

461. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَجْوَدُ بِالْخَیْرِ مِنَ الرِّیْحِ الْمُرْسَلَةِ، مَنْ هَدَیْتَهٗ فَاهْتَدٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ لِاَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ اِنَّ اَسِیْرَكَ سَیَعُوْدُ) صَلَّى اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبشر رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اجود بالخیر من الریح المرسلۃ ﷺ جو ہوا سے زیادہ سخی ہدایت کے پھیلانے والے ہیں اور حضرت ابوہریرہؓ کی قید کا جلدی ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

462. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اِبْنُ الذَّبِیْحَیْنِ، مَنْ جَزَیْتَهٗ بِالْحُسْنٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ تَسَاقَطَ بِهٖ شَعْرُ الرَّجُلِ

الَّذِیْ کَانَ یَحْفَظُہٗ فِی السُّجُوْدِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَتمیم رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ابن الذ بیحین ﷺ وہ ذات جسے اچھا بدلہ دیا گیا اور جس کی سجدہ میں حفاظت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و تمیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

463. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوْمَنْطِقِ عَدْلٍ، مَنْ نَّھَیْتَہٗ فَانْتَھٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ کَلَّمَتْہُ السَّمَکَۃُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَثقف رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذو منطق عدل ﷺ جس کام سے منع کیا گیا تو اس سے منع ہوئے اور مچھلی کی بات کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ثقف رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

464. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوْنَفْسُ مُّطْمَئِنَّۃٍ، مَنْ کَانَ فُؤَادُہٗ اَوْفٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قُتِلَ نَوْفَلُ ابْنُ خُوَیْلَدٍ بِدُعَآئِہٖ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَثعلبۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذو نفس مطمئنہ ﷺ وہ ذات جس کے آنکھوں نے جو کچھ دیکھا قلب نے اس کی تصدیق کی اور نوفل ابن خویلد کی قتل آپ ﷺ کی دعا سے ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ

کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

465. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا ذُوالنِّعْمَةِ، مَنْ رَبُّهٗ خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ بِقُدُوْمِ وَفْدِ الْاَشْعَرِيِّيْنَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَثابت رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالنعمۃ ﷺ اُس ذات کی جس نے نر اور مادہ کو پیدا کیا اور اشعرین کی وفد کی آمد کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

466. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا ذُولِسَانٍ صَادِقٍ، مَنْ رَبُّهٗ رَبُّ الشِّعْرٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ بَلَغَ مُلْكُ اُمَّتِه مَا زُوِىَ لَه مِنَ الْاَرْضِ بِالْيَقِيْنِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَجبر رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذولسان صادق ﷺ میرا رب شعریٰ کا بھی رب ہے اور (الَّذِىْ بَلَغَ مُلْكُ اُمَّتِه مَا زُوِىَ لَه مِنَ الْاَرْضِ بِالْيَقِيْنِ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و جبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

467. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَنْفَسُ الْعَرَبِ، مَنْ اَبَارَ رَبُّهٗ قَوْمًا طَغٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ دَخَلَ بِهِ الْغَنَمُ اِذْ اَسْلَمَ الرَّاعِىْ فِى الْحِصَارِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ

الصَّحَابَةِ وَ جبیر رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت انفس العرب ﷺ اللہ نے سب سے زیادہ سرکش قوم کی طرف مبعوث کیا(الَّذِيْ دَخَلَ بِهِ الْغَنَمُ اِذْ اَسْلَمَ الرَّاعِيْ فِي الْحِصَارِ) معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

468. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْاٰمِرِ بِطَاعَةِ اللهِ، مَنْ زَارَهُ الْمَلَاُ الْاَعْلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ اَخْبَرَ عَنِ الْجِمَالَاتِ حَارِثَ ابْنَ اَبِيْ ضِرَارٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَجابر رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت امر بطاعۃ اللہ ﷺ جس کی نشست و برخاست ملائکہ اعلیٰ کے ساتھ ہیں اور حارث ابن ابی ضرار کے اونٹوں کے بارے میں خبر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

469. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَخْصُوْصِ بِالْمَجْدِ، مَنْ رَبُّهٗ اَهْلَكَ عَادَنِ الْاُوْلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ مَا قَاحَ اَثَرَ السَّهْمِ فِيْ وَجْهِ اَبِيْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ اِذْ بَصَقَ عَلَيْهِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وحریث رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مخصوص بالمجد ﷺ جن کے رب نے قومِ عاد کو تباہ کیا اور ابن قتادہؓ کے چہرے کا زخم ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و

سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حریث رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**470.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْحَاکِمُ بِمَآ اَرَاہُ اللہُ، مَنْ نَزَّلَ عِنْدَ سِدْرَۃِ الْمُنْتَھٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ رَبِحَ بَیْعُ صُھَیْبٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالحباب رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت حاکم بمآاراہ اللہ ﷺ جس پر سدرۃ المنتھی سے نازل کیا گیا اور حضرت صہیبؓ کی اچھی تجارت کے بارے میں خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والحباب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**471.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْحَمَّادُ، مَنْ بَلَغَ عِنْدَ جَنَّۃِ الْمَاْوٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ رَدَّ السَّلَامَ عَلٰی خُبَیْبٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَحبیب رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت حماد ﷺ جو جنت الماویٰ پر پہنچادیا اور حضرت خبیبؓ کو سلام کا جواب دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**472.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا السَّابِقُ بِالْخَیْرَاتِ، مَنْ رَّاٰی مِنْ اٰیَاتِ رَبِّہِ الْکُبْرٰی وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ رُزِقَ بِہٖ فَتًی

مِّنْ وَّفْدِ تُجِيْبَ عَنِ الْقَلْبِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحرام رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سابق بالخیرات ﷺ جنھوں نے اللہ کی بڑی نشانیاں دیکھی اور وفد تجیب کے وفد کے ایک شخص کو غنا قلبی عنایت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

473. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْمُصَلّٰى عَلَيْهِ، مَنْ مَا زَاغَ بَصَرُهٗ وَمَا طَغٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ مَا اسْتَطَاعَ بِهِ الرَّجُلَ رَفْعَ الْيَدِ الْيُمْنٰى اِلٰى فِيْهِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحمزة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مصلی علیہ ﷺ آنکھوں نے جو کچھ دیکھا سرکشی نہیں کی اور ایک شخص کے بائیں ہاتھ سوکھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

474. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْاَخْشٰى لِلّٰهِ، مَنْ عَلِمَ الصُّحُفِ الْاُوْلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ قَالَ بِهٖ فَرَسُ النُّعْمَانِ اِنَّ مَنْ آمَنَ بِه لَايَضِلُّ وَلَا يَشْقٰى) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحاطب رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اخشی للہ ﷺ جو صحف اولیٰ کے علم سے مزین تھے اور فرس النعمان کو خبر دی کہ جس نے ایمان لایا تو وہ نہ گمراہ اور نااُمید ہونے کا

معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

475. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَصْبَرُ النَّاسِ، مَنْ ذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ كَلَّمَ الذِّيْبُ اَبَاجَهْلٍ فِیْ شَانِهِ الْاَعْلٰى) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالحصين رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اصبر الناس ﷺ جو ذکر اور عبادت میں مصروف ہیں اور درندے پانے آپ ﷺ کے شان کے بارے میں کلام کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والحصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

476. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْاَعْلَمُ بِاللهِ، مَنْ لَّهُ الْاٰخِرَةُ وَالْاُوْلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَنْبَأَ بِفَتْحِ جَزِيْرَةِ الْعَرَبِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَحارثة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اعلم باللہ ﷺ جن کے لیے دنیا اور آخرت دونوں ہے جن کو جزیرہ عرب کی فتح کی خبر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

477. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا نَجِيُّ اللهِ، مَنْ لَّهُ دَارٌ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ مَالَتْ عُمَيْرَةُ بِنْتُ اَبِی الْحَكَمِ

بِدُعَآئِهٖ اِلَى الْاَبِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالحارث رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نجی اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جن کے لیے دار خیر اور اس کی بقاء ہے اور عمیرہ بنت ابی الحکم کی اپنے باپ کے لیے دعا کی درخواست کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

478. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا دَقِيْقُ الْمَسْرُبَةِ، مَنْ لَّهُ الدَّرَجَاتُ الْعُلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ قَالَ مَا فِى الْمَدِيْنَةِ شِعْبٌ وَّلَا ثُقْبٌ اِلَّا عَلَيْهِ مَلَكَانِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخنيس رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت دقیق المسربۃ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جن کے لیے بلندی درجات ہے (الَّذِىْ قَالَ مَا فِى الْمَدِيْنَةِ شِعْبٌ وَّلَا ثُقْبٌ اِلَّا عَلَيْهِ مَلَكَانِ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خنیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

479. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الرَّاضِعُ، مَنْ لَّهُ الرَّفِيْقُ الْاَعْلٰى وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ مُطِرَ بِهٖ بِلَادُ وَفْدِ سَلَامَانَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخريم رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت راضع صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جن کے لیے رفیق اعلیٰ ہے اور بلاد سلامان پر بارش برسانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج

آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خریم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

480. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الشَّدُّ قَمَرٌ، سَیِّدِ الْکَآئِنَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَامَ بِهِ الطِّیْبُ لِعُتْبَةَ ابْنِ فَرْقَدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخولیّ رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت شد قمر ﷺ جو سید الکائنات ہے اور ابن فرقد کے لیے کھڑے ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

481. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا مَقْرُوْنُ الْحَاجِبَیْنِ، مُعْجِزِ الْمَوْجُوْدَاتِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ کَلَّمَ عَقِیْلَ ابْنَ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ بِهِ الْجَبَلُ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخوّات رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مقرون الحاجبین ﷺ جو حیران کن معجزات رکھنے والے ہیں اور پہاڑ کا حضرت عقیل بن ابی طالبؓ کے ساتھ کلام کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خوات رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

482. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَفْضَلُ النَّاسِ، الْمَرْفُوْعِ اِلَی الْخَلَائِقِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ لِعُرْوَةَ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ حِیْنَ سَأَلَه اَنْ یَّرْجَعَ اِلٰی قَوْمِه وَیَدْعُوْهُمْ اِلَی

الْاِسْلَامِ اِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّهُمْ قَاتِلُوْكَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخداش رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت افضل الناس ﷺ جو لوگوں کے طرف مبعوث کیے گئے جنہوں نے حضرت عروہ ابن مسعودؓ کی قتل کی پیشنگوئی کی تھی اگر اس نے اپنی قوم کو اسلام کی طرف بلانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خداش رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

483. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَوَّلِ النَّاسِ، الْمَحْمُوْلِ عَلَى الْبُرَاقِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَعْلَمَ بِكَنْزِ اَبِی الْحَقِيْقِ بِخَيْبَرَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخراش رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اول الناس ﷺ جنہیں براق کی سواری کی خبر دی گئی اور ابی الحقیق ساکن خیبر کی خزانوں کی اطلاع کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خراش رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

484. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا كَاشِفِ الْكُرَبِ، الْمَبْعُوْثِ اِلٰى خَيْرِ الْاُمَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِمَآ اَمَدَّهُ مُلُوْكُ حُمَيْرٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخارجة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت کاشف الکرب ﷺ جو خیر الامم کے

لیے مبعوث ہوئے تھے اور جنہوں نے ملوک حمیر کے آنے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وخارجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**485. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا دَقِيْقِ الْعِرْنَيْنِ، الْمَبْعُوْثِ بِاَكْرَمِ الصِّفَاتِ وَالشِّيَمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَشْبَعَ ثَلٰثَةَ رِجَالٍ فِیْ يَوْمٍ ثُمَّ عَشَرَةً فِی الثَّانِیْ بِسَبْعِ تَمَرِ بِلَالٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ فِی السَّفَرِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخبيب رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت دقیق العرنین ﷺ جو تمام صفات اور اخلاق کے ساتھ مبعوث ہوتے ہیں اور حضرت بلال ؓ کے ساتھ ایک سفر میں تیرہ آدمیوں کے لیے آپ ﷺ کی دعا سے سات کھجوریں کافی ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**486. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ، الشَّمْسِ الطَّالِعِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ وُلِدَ بِه لِبُهَيَّةَ الْبَكْرِيَّةِ سِتُّوْنَ وَلَدًا) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخليد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت رحمۃ للمؤمنین ﷺ جو چڑھتے ہوئے سورج کے مانند ہے اور بھیۃ الکبری کی ساٹھ اولاد کے ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و

خلید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

487. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا دَعْوَۃُ اِبْرَاھِیْمَ، النَّجْمُ السَّاطِعِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَرَادَ اَبُوْجَھْلٍ رَمْیَ الصَّخْرَۃِ اِلَیْهِ فَانْقَلَبَتْ عَلٰی صَدْرِہٖ وَیَدَیْهِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَخلیفہ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت دعوۃ ابراھیم ﷺ جو چمکتے ہوئے ستارے کے مانند ہے اور ابو جہل کا پھینکا ہوا پتھر واپس ابو جہل کے ہاتھوں اور سینے پر لگنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خلیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

488. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْفَخْمُ، الْمُؤَیِّدِ بِالنَّصْرِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ کَلَّمَهُ صَبِیٌّ ابْنُ شَھْرَیْنِ وَسَلَّمَ عَلَیْهِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَخبّاب رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت فخم ﷺ جس کے ساتھ مدد کا وعدہ ہے اور صبی ابن شہرین و سلم علیہ نے کلام کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و خباب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

489. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اللِّسَانُ، الرَّحِیْمِ الْاُمَّۃِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ یَوْمَ اُحُدٍ اِنَّ قُرَیْشًا بَعْدَ ھٰذَا لَا یُنْصَرُوْنَ عَلَیْنَا وَلَا یَغْلِبُوْنَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِہٖ

وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَخلاّد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اللسان ﷺ جو امت پر سب سے زیادہ رحیم ہیں اور قریش اُحد کے بعد کبھی بھی مسلمانوں پر غالب نہ آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وخلاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

490. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الشَّدِيْدُ، الْكَاشِفِ الْغُمَّةِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ مَا نَقَصَ الطَّعَامُ بِاَكْلِهِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَدکین رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت شدید ﷺ جو غموں کو دور کرنے والے ہیں اور طعام کھانے کے باوجود اس میں کمی کا نہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ودکین رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

491. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْمُخْتَارُ، الْقَآئِدِ اِلَى الْجَنَّةِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ سَكَنَ جِرَآءٌ بِرَكْضِهٖ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَذی الشیمالین رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مختار ﷺ جو جنت کے لیے ہمارے رہنما ہیں اور ہمسایوں کے بارے میں احکامات جاری کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وذی الشیمالین رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

492. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَدْعُوِّ، رَسُوْلِ الْمَلِكِ الْمَنَّانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِالَّذِیْ اِسْتَأْجَرَتْهُ قُرَیْشٌ لِّقَتْلِهٖ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَذکوان رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مدعو ﷺ جو رسول ملک المنان ہے اور آپ ﷺ کے قتل کے لیے کرایہ کے قاتل سے باخبر کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ذکوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

493. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْشِدُ، رَسُوْلِ الْمَلِكِ الدَّیَّانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ كَلَّمَ الْمُعُوْزُ رَاعِیًا قَصَدَ ذَبْحَهَا مِنْ اَجْلِهٖ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَربعیّ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرشد ﷺ جو رسول ملک دیان ہیں اور ذبح شدہ بھیڑ کا واپس زندہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ربعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

494. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُنِیْرُ، الْمَحْمُوْدِ فِیْ كُلِّ مَكَانٍ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ مَانَقَصَ مِنْ قِرْبَتِیِ الْغُلَامِ الْاَسْوَدِ بِهِ الْمَآءُ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَراشد رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت منیر ﷺ جو ہر مکان میں محمود ہے اور پانی میں کمی نہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وراشد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

495. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمَوْلٰی، الْمَشْھُوْدِ فِی الْبُلْدَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ صَارَ بِلَمْسِہٖ وَجْہُ ذٰلِکَ الْغُلَامِ مُنِیْرًا کَبَیْضَآءُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَرخیلۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مولی ﷺ جن کی تمام شہروں میں شہادت دی گئی اور بچے کے ہاتھ مبارک کے لمس سے چہرہ منور اور خوبصورت ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ورخیلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

496. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُھَذَّبُ، الْمَبْعُوْثِ اِلٰی کَآفَّۃِ الْاِنْسَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ مَا جَلَسَ عَلٰی جَسَدِہٖ وَثِیَابِہِ الذُّبَابُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالرّبیع رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مہذب ﷺ جو ہر انسان کے لیے کفایت کرنے والے ہیں اور آپ کے جسم اور کپڑوں پر مکھی اور مچھر نہ بیٹھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

497. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا النَّجِیْدُ، اَلْمَصُوْنِ عَنِ الْخِذْلَانِ

وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ مَا ضَعُفَ الْمَرْكَبُ الَّذِیْ رَكِبَ عَلَيْهِ وَمَا شَابَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَرفاعة رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نجید ﷺ وہ ذات جو شرمندگی سے محفوظ ہیں اور سواری کمزور ہونے کے باوجود آپ ﷺ کے سواری تیز ہو جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ورفاعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

498. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا النَّدْبُ، الْمَعْصُوْمِ عَنِ الْكُفْرِ وَالطُّغْيَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ بَيَّضَ آذَانَ الْغَنَمِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ ورافع رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ندب ﷺ جو کفر اور سرکشی سے محفوظ ہیں اور راعی کی آواز سننے کے واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ورافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

499. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْوَحِيْدُ، النَّاطِقِ بِالْقُرْآنِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَبْرَأَ سَاقَ عَلِیِّ ابْنِ الْحَكَمِ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزيد رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت وحید ﷺ جو قرآن ہی سے گویا ہیں اور

علی بن الحکمؓ کی بیماری ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

500. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْوَسِیْمُ، الْوَاعِظِ بِالْقُرْآنِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ دَلَّ طَآئِرٌ سَقَطَ عَبَّاسَ ابْنِ مِرْدَاسٍ عَلَیْہِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالسّائب رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت وسیم ﷺ جو قرآن ہی کے واعظ ہیں اور عباس بن مرداس کے واقعہ کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والسائب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

501. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُنْتَقِی، الْقَارِئِ بِالْقُرْآنِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَحْیٰ عَنَاقَ الْاَنْصَارِیِّ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسبرۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت منتقی ﷺ جو قرآن کے قاری ہیں اور انصاری کی خناق کے بیماری ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سبرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

502. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوالسَّیْفِ، ھَادِی الْاِنْسِ وَالْجَآنِّ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ بَیَّنَ الذِّئْبَ شَانَہٗ لِلرَّاعِیْ)

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسویبط رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالسیف ﷺ جو جن وانس کے ہدایت کے لیے مبعوث ہوئے ہیں اور بھیڑ پانے راعی کو نبوت پر شہادت دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسویبط رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

503. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَى سَيِّدُنَا ذُوالْعِزَّةِ، وَاهِبِ اللُّؤْلُؤِ وَالْمَرْجَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِي تَرَكَ لَحْمَ الشَّاةِ الَّتِي أُخِذَتْ بِغَيْرِ اِذْنِ الْمَالِكِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسماك رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالعزۃ ﷺ جو صاحب لولوء والمرجان والے ہیں اور جنہوں نے مالک کے اجازت کے بغیر لیے ہوئے کھانے کو چھوڑنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسماک رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

504. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَى سَيِّدُنَا ذُوالْفَخْرِ، الْغَالِبِ بِالسُّلْطَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِي اَخْبَرَ الصَّنَمُ بِرِسَالَتِهِ عَبَّاسَ ابْنَ مِرْدَاسٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسفیان رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالفخر ﷺ جو ہر طاقتور پر غالب آگئے اور عباس ؓ ابن مرداس بت نے آپ ﷺ کی رسالت کی گواہی دیتے ہوئے سننے کا معجزہ

رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

505. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوالْمُعْجِزَاتِ، الظَّاھِرِ بِالْبُرْھَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ بَقِیَ بِدُعَآئِہِ الْخَلَافَۃُ عَقِبِ الْعَبَّاسِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسالم رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالمعجزات ﷺ جو مکمل اور واضح دلیلوں کے ساتھ مبعوث ہوئے ہیں جس نے خلافت عباسی کے قیام کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سالم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

506. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوْوَفُرَۃٍ، الدَّافِعِ لِلْکُفْرِ وَالطُّغْیَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ یُوْجَدُ مِنْ فَمِہٖ لِلنَّوْمِ رَآئِحَۃُ الطَّعَامِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسنان رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذووفرۃ ﷺ جو کفر اور سرکشی کو ختم کرنے والے تھے اور نیند سے جاگنے کے بعد منہ میں کھانے کا ذائقہ رکھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

507. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا ذُوالنَّدٰی، الْعَابِسِ عَنِ الْکِذْبِ وَالْبُھْتَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِالْغَزْوِ فِیْ

الْبَحْرِ اَصْحَابَهُ الْكِرَامَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسواد رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالندیٰ ﷺ جو جھوٹ اور بہتان سے محفوظ ہیں اور جنہوں نے صحابہؓ کی سمندروں میں لڑنے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسواد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

508. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا ذُوالْوَسِيْلَةِ، الْمُنْجِيْ عَنِ النِّيْرَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ اَخْبَرَ بِالتَّطَاوُلِ فِي الْبُنْيَانِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسراقة رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالوسیلۃ ﷺ جو آگ سے محفوظ ہیں اور (الَّذِيْ اَخْبَرَ بِالتَّطَاوُلِ فِي الْبُنْيَانِ) کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سراقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

509. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا رُوْحُ الْحَقِّ، الْمُبَلِّغِ اِلَى الْجِنَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِيْ اَخْرَجَ السِّحْرَ مِنْ بِيْرِ ذَرْوَانَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسهيل رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت روح الحق ﷺ جو دلوں کے پہنچنے کے حد تک تبلیغ کرتے ہیں اور جس نے ذروان کے کنویں سے سحر کو نکالنے کی خبر دینے کا

معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

510. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا سَعِیْدٌ، مُرْتَفِعِ الشَّانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَشْبَعَ بِصَاعٍ مِّنَ التَّمْرِ جَیْشَہٗ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسھل رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سعید ﷺ جو اعلیٰ شان کے مالک ہیں اور ایک صاع کھجور سے سارا لشکر کو پیٹ بھر کر کھلانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

511. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الشِّھَابُ، النَّاشِرِ بِلَا کِتْمَانٍ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ کَانَ لَا یَتَمَزَّقُ کُلُّ لِبَاسٍ لَّبِسَہٗ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلیم رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت شہاب ﷺ جو بغیر چھپائی بات کو پھیلاتے تھے اور آپ ﷺ پر ہر رنگ کا لباس آپ کے پسند کے مطابق بن جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

512. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْعَزِیْزُ، الثَّابِتِ عَلَی التُّکْلَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ طَالَ بِہٖ عُمُرُ اَبِی الْیَسَرِ) صَلَّی اللّٰہُ

عَلَيۡهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت عزیز ﷺ جو توکل پر قائم رہے اور جس نے ابی الیسر کی عمر زیادہ ہونے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

.513 اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا الْعُمْدَةُ، الدَّاعِیْ اِلَی الْاِيْمَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ فَارَ الْمَآءُ مِنْ بِيْرِ الْحُدَيْبِيَّةِ بِمَآءِ مَضْمَضَتِهٖ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَشجاع رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت العمدۃ ﷺ جو ایمان لانے کے لیے مبعوث ہوئے تھے اور حدیبیہ میں کنویں میں اپنا لعاب ڈالنے سے پانی ابلنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و شجاع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

.514 اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا الْغِيَاثُ، مَلِيْحِ الْوَجْهِ وَالْبَيَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ لِاُمِّ حَرَامٍ بِنْتِ مِلْحَانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنْتِ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَشمّاس رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت غیاث ﷺ جو خوبصورت چہرہ اور اچھا قوت بیان رکھتے تھے اور ام حرام بنت ملحان رضی اللہ عنہا کو بحری سفر کا اولین شہید قرار دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ

کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وشماس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

515. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا فَضْلُ اللهِ، الصَّافِحِ عَنْ اَھْلِ الْعُدْوَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ فِی الْحَسَنِ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ لَعَلَّ اللهَ یُصْلِحُ بِهٖ بَیْنَ فِئَتَیْنِ عَظِیْمَتَیْنِ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصفوان رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت فضل اللہ ﷺ جو دشمنوں سے در گزر کرتے تھے اور حضرت حسنؓ کے بارے میں خبر دی تھی کہ یہ مسلمانوں کے دو عظیم گروہوں میں صلح کرے گا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وصفوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

516. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُتَوَكِّلُ، مَاحِیَ الْبِدْعَةِ وَالْعِصْیَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَضَآءَ بِهٖ کَالْمِرْآةِ وَجْهُ قَتَادَةَ ابْنِ مِلْحَانَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصهیب رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت متوکل ﷺ جو تمام بدعتوں اور گناہوں کے مٹانے کے لیے مبعوث ہوئے تھے کہ حضرت قتادہ ابن ملحانؓ کا چہرہ شیشہ کی طرح چمکنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وصہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

517. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا مَرْحَمَةٌ، الْھَتْلَانِ الْاَجْفَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَلْقَتِ الْحَیَّةُ بِاَمْرِهِ السَّمَّ) صَلَّی اللهُ

عَلَیۡہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصبیح رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحمۃ ﷺ بڑے اور خمدار آبرو بھنویں ہوتی تھی اور زہر کے اثر نہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صبیح رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

518. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُسَدَّدُ، اَلْمُرَغِّبِ اِلَی الْخَیْرَاتِ الْحِسَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ اَنَا مَعَ کُلِّکُمْ عِنْدَ الْمُنَاضَلَۃِ لِجَمْعٍ مِّنْ اَسْلَمَ) صَلَّی اللہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصیفی رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسدد ﷺ جو خیرات اور احسان کے لیے ترغیب دیا کرتے تھے اور میں آپ مسلمانوں کا ساتھی ہو گا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صیفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

519. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُسْتَغْنِیْ، کَلِیْمِ الْمَلِكِ الْمَنَّانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ نَقَی الْمَرَضَ مِنْ وَّلِیْدِ ابْنِ قَیْسٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ بِالدُّعَآءِ) صَلَّی اللہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَضمرۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستغنی ﷺ جو حضرت جبرائیلؑ کے ساتھ کلام سے مشرف تھے اور ولید بن قیسؓ کا مرض آپ کی دعا سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان

اللہ تعالیٰ اجمعین وضمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

520. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَسْئُوْلِ، فَصِیْحِ اللِّسَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخَذَ غُرَابٌ اَحَدَ خُفَّیْہِ فَنَفَضَہٗ فِی الْھَوَآءِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالضَّحَّاکِ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسئول ﷺ جو فصیح اللسان تھے اور کوا پکڑنے کے واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والضحاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

521. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَسْعُوْدِ، بَدِیْعِ الْبَیَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ وَفْدَ عَبْدِ الْقَیْسِ بِجَرْحِ السَّاقِ بَعْدَ شُرْبِ الْخَمْرِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَطلیب رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسعود ﷺ جو خوبصورت بیان والے تھے جس نے وفد عبد القیس کی آمد اور شراب پینے کے دوران پنڈلی کی زخمی ہونے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وطلیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

522. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمِصْبَاحِ، عَجِیْبِ الْبَیَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَۃُ حَتّٰی تُقَاتِلُوْا قَوْمًا نِّعَالُھُمُ الشَّعْرُ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالطُّفَیْلِ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مصباح ﷺ جو عجیب بیان کرتے تھے اور آپ کو ایسے قوم سے لڑنا پڑے گا جن کے جوتے بالوں کے بنے ہوں گے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وا لطفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

523. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُعْطِی، سَلِیْمِ الْجَنَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ مَاحَتْ بِهٖ فَاطِمَۃُ الزَّھْرَآءُ رَضِیَ اللہُ عَنْھَا) صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَظھیر رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت معطی ﷺ جو سالم قلب والے تھے اور حضرت فاطمہؓ کے واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ظہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

524. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْھُمَامُ، عَدِیْمِ الْاَقْرَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ ضَرَبَ عَلِیًّا رَضِیَ اللہُ عَنْهُ بِالرَّجُلِ اِذْ کَانَ شَا کِیًا فَمَا اشْتَکَی الْوَجْعَ بَعْدَ ذٰلِكَ) صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعاقل رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الہمام ﷺ جن کی برابری کوئی نہیں کر سکتا ہے اور حضرت علیؓ کی وار کے بعد پیٹ کی شکایت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عاقل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

525. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا صَاحِبُ الْمَیْرِ، مُعَاھِدِیْنَ

الْعَمِيْمِ الْاِحْسَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ قَالَ لِحُذَيْفَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ مَا حَاجَتُكَ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ وَلِاُمِّكَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعبيدة رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت صاحب المیر ﷺ جو وعدوں کو پورا کرنے اور احسان کرنے والے تھے اور حضرت حذیفہؓ اور اس کی ماں کی حاجات اور مغفرت کی دعا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

526. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا ذُوالسَّكِيْنَةِ، طَوِيْلِ الْاَحْزَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ جَآءَتْ اِلَيْهِ نَخْلَةٌ لِّدَعْوَتِه) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعياض رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالسکینۃ ﷺ جو ہمیشہ حزن رکھنے والے ہیں اور درخت کو بلانے پر آپ ﷺ کے حکم سے آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعیاض رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

527. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا رَقِيْقُ الْقَلْبِ، مُعْطِى الْاَمَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ شَهِدَ صَنَمُ حَصِيْنٍ بِنُبُوَّتِه) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعثمان رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت رقیق القلب ﷺ جو امان دینے والے تھے حصین بت نے آپ ﷺ کی نبوت کی گواہی دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و

سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

528. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الشَّهِیْرُ، مُوْنِسِ الْاِنْسَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ جَآءَ اِلَیْهِ وَافِدُ السِّبَاعِ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعکّاشة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت شہیر ﷺ جو ہر انسان کے مونس و غمگسار ہیں اور جس نے وفد سباع کے آنے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عکاشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

529. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا عَلَمُ الْیَقِیْنِ، مُثَقِّلِ الْمِیْزَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ شَکٰی اِلَیْهِ جَمَلٌ فِیْ غَزْوَةِ ذَاتِ الرِّبَاعِ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت علم الیقین ﷺ جو میزان کو بھاری کرنے والے تھے اور ایک اونٹنی کی غزوۃ رباع میں شکایت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

530. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا قَائِدُ الْخَیْرِ، مَرْفُوْعِ الشَّاْنِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ طَالَ بِهٖ عُمْرُ اُمِّ حَارِثَةَ وَاُخْتِهٖ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ

وَعوف رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت قائد الخیر ﷺ جو عظیم الشان حیثیت کے ساتھ مبعوث ہوئے ہیں اور جن کی دعا سے اُم حارثہؓ اور اس کے بہن کی عمر زیادہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

531. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَشِيْحِ، اَلْمُكَرَّمِ بِالرَّوْحِ وَالرَّيْحَانِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَلَّذِىْ بَيَّنَ لِاَبِىْ سُفْيَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ مَا قَالَ فِىْ شَأْنِه لِزَوْجَتِه) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعائذ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشیح ﷺ جو خوشبودار روح کے ساتھ معزز ہیں اور ابی سفیانؓ کو اس کی بیوی کی باتوں سے باخبر کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعائذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

532. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُصَلِّىْ، اَلْمُعْجِزِ الْخَلْقِ عَنِ الْقُرْآنِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَلَّذِىْ اَخْبَرَ اَبَا سُفْيَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ بِمَا تَفَكَّرَ مِنْ تَطْلِيْقِ زَوْجَتِهٖ لِاِفْشَآءِ السِّرِّ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعبدربّه رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت المصلی ﷺ جس نے مخلوق کو قرآن کے مثل لانے سے عاجز کیا اور حضرت ابو سفیانؓ کی بیوی کی چھپی بات کو ظاہر کرنے کا معجزہ

رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عبدربہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

533. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُنْتَصِرِ، فَصِیْحِ الْکَلَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَرْسَلَ فِیْ اِثْرِ الْعُرَنِیِّیْنَ کُرْزَبْنَ جَابِرٍ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعبدۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت منتصر ﷺ جو خوش بیان اور واضح گفتار ہیں اور کرزبن جابر کے اونٹوں کے بیماری کا علاج بتانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عبدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

534. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا النَّبِیُّ الصَّالِحِ، الْفَقِیْہِ الْعَلَّامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ لَبَّیْکَ لِرَاجِزِبَنِیْ کَعْبٍ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعبس رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نبی الصالح ﷺ جو فقیہ العلام ہیں اور راجز بن کعب کے لیے لبیک کہنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عبس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

535. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ، الشَّفِیْعِ لِکُلِّ الْاَنَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ بَعْدَ مَا صَلَّی الْعَصْرَ مِنَ

الدَّاعِیْ عَلٰی ھٰذَا الْکَلْبِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعبادۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سید الکونین ﷺ جو ہر قسم کے گناہ گاروں کا شفاعت کرنے والے ہیں اور نماز عصر کے بعد صاحب کلب کو اسلام کی دعوت دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

536. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُیَسِّرُ، الْبَدْرِ التَّمَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِرَمْیِ مَکَّۃَ اَفْلَاذَ کَبِدِھَا یَعْنِیْ خَالِدَ ابْنَ الْوَلِیْدِ وَعَمْرو ابْنَ الْعَاصِ وَعُثْمَانَ ابْنَ طَلْحَۃَ اِلَی الْمَدِیْنَۃِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعتبان رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت المیسر ﷺ جو ایک ماہ کامل کی طرح منور ہیں اور جنہوں نے حضرت خالد ابن ولیدؓ، عمرو ابن العاصؓ اور عثمان ابن طلحہؓ کے مکہ چھوڑنے اور مدینہ آنے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عتبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

537. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْمُیَمَّمُ، اَلْمُطَھِّرِ مِنَ الْاٰثَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِاِشَارَۃِ بِالْقَتْلِ ابْنَ الزُّبَیْرِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعدیّ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت المیم ﷺ جو تمام گناہوں سے پاک ہیں اور جنہوں نے حضرت زبیرؓ کی قتل کی پیشنگوئی کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

538. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا نَبِیُّ الْحَرَمَیْنِ، الْمُبَشِّرِ بِالْمُقَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ تَقْتُلُكَ الْحُمّٰی لِزَیْدِ الْخَیْرِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعطیّۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نبی الحرمین ﷺ جن کو مقام محمود کی بشارت دی گئی تھی اور حمیٰ کو زید الخیر کے لیے مارنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

539. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا سَیْفُ الْاِسْلَامِ، ذِی الشَّرْعِ وَالْاَحْکَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِخُرُوْجِ وُلْدِ الْعَبَّاسِ بِالرَّایَاتِ السُّوْدِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعمّار رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سیف الاسلام ﷺ جو احکام شریعت کے حامل ہیں جس نے آل عباس کے کالی جھنڈوں کے ساتھ خروج کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

540. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا عَظِیْمُ الْھَآمَّۃِ، ذِی الْجُوْدِ وَالْاِکْرَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَبَا عَامِرٍ بِالْاَخْبَارِ الَّتِیْ اَخْبَرَتْہُ بِھَا عَنْہُ الْیَھُوْدُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعصمۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت عظیم الھآمۃ ﷺ جو جود و سخا کے معدن ہیں اور اباعامر رضی اللہ عنہ کو یہودیوں کی زبان سیکھنے کا حکم دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عصمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

541. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا نُوْرُ الْبِلَادِ، ذِی الْعَفْوِ وَالْاَنْعَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ مَاتَ بِہٖ اَبُوْعَامِرٍ مَّغْمُوْمًا غَرِیْبًا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعصیمۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نور البلاد ﷺ جو صاحب عفو اور انعام ہیں اور جنہوں نے ابوعامر رضی اللہ عنہ کی غربت اور غموں میں موت کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عصیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

542. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا نُوْرُ الْاُمَمِ، اَفْضَلِ الْکِرَامِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ لِاَبِیْ ذَرٍّ اِقْتَحَمَ الْاَجَمَۃَ تَرٰی عَجِیْبًا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعبّاد رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت نورالامم ﷺ جو اکرام کرنے میں سب سے زیادہ ہیں اور ابی ذرؓ کے غربت کے عجیب واقعے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عباد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

543. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا الْحَمِيْدُ، ذِى الْخُلِقِ الْعَظِيْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ دَرَّ لِلشَّاةِ لَهُ اللَّبَنُ لِمِقْدَادِ الْاَسْوَدِ رَضِىَ اللهُ عَنْهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعتبة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت حمید ﷺ جو اخلاق کے عظیم ترین مقام پر ہیں اور مقداد بن اسودؓ کے بکری کی دودھ کی زیادہ دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عتبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

544. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا ذُوالْخُلُقِ الْعَظِيْمِ، ذِى الْقَلْبِ السَّلِيْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ سَفِيْنَةَ بِمَا فَعَلَ بِهِ الْاَسَدُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعقبة رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ذوالخلق العظیم ﷺ جو قلب سلیم کے مالک ہیں اور حضرت سفینہؓ کے ساتھ شیر کا سلوک کا خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عقبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

545. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا سَيِّدُ الثَّقَلَيْنِ، ذِی الْوِرْدِ الْمُسْتَقِيْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَضَآءَ بِهٖ زِيَادُ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ اُخْتِ مَيْمُوْنَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعبید رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سید الثقلین ﷺ جو سیدھے راہ کے مالک ہیں اور زیاد بن اخت میمونہ ام المؤمنین رضی اللہ عنہ کو روشنی بخش دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

546. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا سَيِّدُ الْمُرْسَلِيْنَ، ذِی الْعَطَآءِ الْجَسِيْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ بُوْرِكَ بِهٖ طَعَامٌ صَنَعَ لِعَشِيْرَتِهِ الْاَقْرَبِيْنَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعاصم رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سید المرسلین ﷺ جو ذی العطاء الجسیم ہیں اور رشتہ داروں کے لیے پکائی ہوئے کھانے میں برکت ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وعاصم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

547. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا طَوِيْلُ الصَّمْتِ، ذِی الْجَنَّةِ النَّعِيْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَرْوٰى بِقَدَحٍ مِّنَ الْمَآءِ تِلْكَ الْعَشِيْرَةَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَعامر رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت طویل الصمت ﷺ جو صاحب جنت نعیم ہیں اور پانی کے برتن میں برکت کا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

.548 اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اَشْکَلُ الْعَیْنَیْنِ، السَّیِّدِ الرَّءُوْفِ الرَّحِیْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَشْبَعَ مِنَ الثَّرِیْدِ وَبِمِقْدَارِ لُقْمَۃٍ مِّنْہُ اَبَاھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعمر رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اشکل العینین ﷺ جو رؤف اور رحیم ہیں اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا ایک لقمہ کھانے سے پیٹ بھر جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

.549 اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا مَرْضِیِّ الْمُقَالَۃِ، رَسُوْلِ الْمَلِكِ الْقَدِیْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ رَآی عِنْدَہٗ شُوَاظَ شَیْبَۃُ ابْنُ عُثْمَانَ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَعبداللہ رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرضی المقالۃ ﷺ جو رسول ملک قدیم ہیں اور شیبہ بن عثمان کے واقعہ کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

550. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا مُعْتَدِلَ الْخَلْقِ، ذِی الْکَرَمِ الْعَمِیْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ زَالَ بِہٖ مِنْ شَیْبَۃَ وَسَاوِسُ الشَّیْطَانِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَغنّام رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت معتدل الخلق ﷺ جو صاحب تکریم اور عزت والے ہیں اور انہوں نے شیبہ سے وسواس شیطان کو دور کیے جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وغنام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

551. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا صَاحِبُ الْجَمَلِ، ذِی الْعِزَّۃِ الْمُقِیْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ شَیْبَۃَ بِالْاَشْیَآءِ الَّتِیْ اَضْمَرَ فِیْ نَفْسِہٖ وَلَمْ یُظْھِرْھَا عَلٰی اَحَدٍ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالفاکہ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الجمل ﷺ جو صاحب عزت ہیں اور جنہوں نے شیبہ کے دل میں چھپے ہوئے خیالات کو بھانپ لینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والفاکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

552. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا عَبْدُ الْکَرِیْمِ، السَّیِّدِ الْحَکِیْمِ الْکَرِیْمِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ رَجُلًا اَنَّ ضِرْسَہٗ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ اَعْظَمَ مِنْ اُحُدٍ فَارْتَدَّ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَفروۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت عبد الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو کریم اور حکیم ہیں اور واقعہ اُحد میں ایک شخص کے جہاد اور بعد میں خود کشی کرنے اور دوزخی ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و فروہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

553. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا کَاشِفُ الْکُرَبِ، اِذَا الشَّمْسِ طَلَعَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَعْطَی الحَسَنَیْنِ تِیْنَیْنِ لِلْبُکَآءِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَقتادۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت کاشف الکرب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب تک سورج طلوع کا نظام قائم ہے اور جنہوں نے حسنین رضی اللہ عنہما کو رونے سے روکنے کے لیے تعویز دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

554. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا زَائِرُ الضُّعَفَآءِ، اِذَا الشَّمْسِ اَصْبَحَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَطْعَمَ عِنَبَ الْجَنَّۃِ خَدِیْجَۃَ الْکُبْرٰی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَقطبۃ رضی اللہ عنہ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت زائر الضعفآء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب تک سورج روشن ہوتا ہے اور جنہوں نے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کو جنت کا میوہ کھلانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و قطبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

555. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا سَابِقُ الْعَرَبِ، اِذَا الشَّمْسِ اَضَآءَ تْ اَخْبَرَ بِقُدُوْمِ عِکْرِمَۃَ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ عَلَیْہِ وَھُوَ مُؤْمِنٌ وَّمُھَاجِرٌ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَقیس رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت سابق العرب ﷺ جب تک سورج روشنی پھیلاتے رہے اور جنہوں نے حضرت عکرمہؓ ہجرت اور مومن ہونے کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

556. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الرَّءُوْفُ، اِذَا الشَّمْسِ کُوِّرَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَبَابَکْرٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ بِمَآ اَضْمَرَ فِیْ نَفْسِہٖ مِنْ خَیْرِ الطَّآئِرِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَ کعب رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت رؤوف ﷺ جب تک سورج چڑھتا رہے اور حضرت ابو بکر صدیقؓ کے دل میں چھپی ہوئی بات کو ظاہر کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

557. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الشَّھِمُ، اِذَا الشَّمْسِ زُلْزِلَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ بِوُقُوْعِ الْمُوْتَانِ بَعْدَ فَتْحِ بَیْتِ الْمُقَدَّسِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَلبدۃ رضی اللہ عنہ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ستھم ﷺ جب تک سورج غروب ہوتا رہے اور جنہوں نے بیت المقدس میں موتوں کی کثرت کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین ولبدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**558.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا الصَّفِيُّ، اِذَا الشَّمْسِ انْفَطَرَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ اَنَّهُ سَتَخْدِمُ اُمَّتِیْ بَنَاتَ الرُّوْمِ وَفَارِسَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَمهجع رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت صفی ﷺ جب تک سورج روشنی بکھیرتا رہے اور بتایا تھا کہ میرے امتی روم اور ایران کے بیٹیوں کو خدام بنانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و مھجع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**559.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدُنَا الطَّيِّبُ، اِذَا الشَّمْسِ فَجَرَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ بِتَسَلُّطِ شِرَارِ الْاُمَّةِ عَلٰی خِيَارِهَا حِيْنَ سَبِیَ اَوْلَادُ فَارِسَ وَالرُّوْمِ وَاسْتُخْدِمُوْا) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَمدلاج رضی اللہ عنہ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت طیب ﷺ جب سورج صبح کو طلوع ہو اور خبر دی تھی کہ امت کے سر پر نیکوں تسلط رکھیں گے اس وقت تک جب تک اولاد فارس اور روم کو خدام بنانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ

کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و مدلاج رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

560. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْفَصِیْحُ اِذَا الشَّمْسِ انْشَقَّتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ اَخْبَرَ الْمُنَافِقِیْنَ فِیْ غَزْوَۃِ تَبُوكَ بِمَا قَالُوْا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَمعمر رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقاو سردار حضرت فصیح صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب سورج پھٹ جائے اور غزوہ تبوک میں منافقین کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و معمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

561. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا الْقَتَّالَ، اِذَا الشَّمْسِ فُرِجَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ قَالَ لِعُثْمَانَ ابْنِ طَلْحَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ یَقَعُ یَوْمًا فِیْ یَدِیْ مِفْتَاحُ الْکَعْبَۃِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَمرثد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقاو سردار حضرت قتال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب سورج منور ہو جائے اور جس نے کعبہ کی چابی عثمان ابن طلحہ رضی اللہ عنہ کو دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و مرثد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

562. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدُنَا اللّٰسِنُ، اِذَا الشَّمْسِ سُیِّرَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (الَّذِیْ صَلَّی الْجَنَازَۃَ عَلٰی مُعَاوِیَۃَ اللَّیْثِیِّ حِیْنَ الْغَیْبَۃِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ

الصَّحَابَةِ وَالمقداد رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت اللسن ﷺ جب سورج کی روشنی پھیل جائے اور معاویہ اللیثی کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و المقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

563. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُثْبَتُ، اِذَا الشَّمْسِ كُشِطَتْ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (الَّذِىْ اَخْبَرَ بِاِسْمِ وَهْبِ ابْنِ السَّمَاعِ وَقُدُومِه عَلَيْهِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَمسطح رضی اللہ عنہ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مثبت ﷺ جب تک سورج ٹھنڈ پڑ جائے جنہوں نے وہب بن سماع اور ان کے پیشورو کے نام بتانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و مسطح رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

564. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (نَبْعُ الْمَآءِ بِالزَّوْرَآءِ مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِهٖ ﷺ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَآبي اللحم الغفاری وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ جب تک سورج چڑھتا رہے اور انگلیوں مبارک سے پانی کا جاری کرانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ابی اللحم رضی اللہ

تعالیٰ عنہ پر۔

565. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا اَبْذَلِ النَّاسِ، اِذَا النُّجُوْمُ انْکَدَرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (جِرْیَانُ الْمَآءِ مِنْ بَیْنِ اَصَابِعِهٖ ﷺ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَأبان المحاربی وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ابذل الناس ﷺ جب تک ستارے بکھر نہ جائے اور انگلیوں مبارک سے پانی کا چشم جاری کرانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ابان المحاربی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

566. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْاَبَرِّ، اِذَا الْجِبَالُ سُیِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (خُرُوْجُ الْمَآءِ مِنْ بَیْنِ اَصَابِعِهٖ ﷺ وَالْبَرَکَۃُ مِنَ اللّٰهِ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَأبان بن سعید وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الابر ﷺ جب تک پہاڑ ریزہ ریزہ نہ ہو جائے انگلیوں سے پانی کا جاری ہونے اور اس میں برکت ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ابان بن سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

567. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا اَبَرِّ النَّاسِ، اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (تَسْبِیْحُ الْمَآءِ یَخْرُجُ مِنْ بَیْنِ اَصَابِعِهٖ ﷺ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَأبجر

المزنی وَبَارَكَ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ابر الناس ﷺ جب حاملہ اونٹنیاں بے کار چھوٹی پھریں گی پانی کا آپ ﷺ کے ہاتھ مبارک میں تسبیح کہنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وابجر المزنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

568. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْاَبْطَحِيِّ، اِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (تَكْثِيْرُ مَآءِ الْقَدَحِ بِفَضْلِ يَدِهٖ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَأبرهة بن الصباح الحبشی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت الابطحی ﷺ اس وقت تک جب جانور وحشی نہ ہو جائے اور ہاتھ مبارک برتن میں رکھ کر پانی کا زیادہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و أبرهة بن الصباح الحبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

569. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا اَبْلَجَ، اِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (عَيْنٌ تَفُوْرُ بِالْمَآءِ مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِهٖ ﷺ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَأبرهة بن شرحبيل وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت ابلج ﷺ جب تک سمندر بھاپ بن کر اُڑ نہ جائے اور انگلیوں مبارک کے درمیان سے پانی کا چشمہ جاری ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مربوع ﷺ جو اخلاق کے عظیم ترین مقام پر ہیں اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے جھوٹے پانی میں برکت ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زید بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1590. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرْتَجِز، ذِى الْقَلْبِ السَّلِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُهُ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِطَعَامٍ مِّنَ السَّمَآءِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزيد بن الدثنة وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتجز ﷺ جو قلب سلیم کے مالک ہیں اور آپ ﷺ کے لیے آسمان سے رزق آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زید بن الدثنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1591. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرْتَجٰى، ذِى الْوِرْدِ الْمُسْتَقِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ الصَّحَابَةِ بِدَابَّةٍ بَحْرِيَّةٍ عَظِيْمَةٍ بَعْدَ جُوْعٍ شَدِيْدٍ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزيد بن سعنة وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتجیٰ ﷺ جو سیدھے راہ کے مالک ہیں اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے لیے شدید بھوک میں سمندر کے ایک مچھلی کے کھانے کے لیے آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و زید بن سعنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1592. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْتَجِیِّ، ذِی الْعَطَآءِ الْجَسِیْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ صَحَابِیٍّ وَّامْرَاَتِهٖ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبَانِ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَزید بن صوحان وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتجی ﷺ جو ذی العطاء الجسیم ہیں اور ایک صحابیؓ اور ایک عورت کے لیے ایسے جگہ سے رزق مہیا ہونا کہ جس کا گمان بھی نہ تھا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وزید بن صوحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1593. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْتَدِیْ، ذِی الْجَنَّةِ النَّعِیْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ النَّبِیِّ ﷺ وَاَبِیْ بَکْرٍ وَّاَهْلِ بَیْتٍ مِّنَ الْاَعْرَابِ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُوْنَ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالسائب بن الحارث بن قیس وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتدی ﷺ جو صاحب جنت نعیم ہیں اور حضرت ابو بکرؓ اور اہل بیت کے لیے غیب سے رزق کا مہیا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والسائب بن الحارث بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1594. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْتَضٰی، اَلسَّیِّدِ الرَّؤُوْفِ الرَّحِیْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُه عَلَیْهِ السَّلَامُ وَاَبِیْ بَکْرٍ مِّنْ شَاةٍ لَّمْ یَنْزُ عَلَیْهَا الْفَحْلُ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ

الصَّحَابَةِ وَالسائب بن عثمان بن مظعون وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتضیٰ ﷺ جو رؤف اور رحیم ہیں اور آپ ﷺ اور ابو بکرؓ کے کھانے کے لیے ایسی بکری میں رزق دیا تھا جس کے ساتھ جفتی نہیں کی گئی تھی کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والسائب بن عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1595. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرَتِّلِ، رَسُوْلِ الْمَلِكِ الْقَدِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ خَبَّابٍ فِيْ جَمَاعَةٍ مَّعَهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُوْنَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالسائب بن العوام وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتل ﷺ جو رسول ملک قدیم ہیں اور حضرت حبابؓ اور ان کے ساتھیوں کے لیے غیب سے رزق مہیا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والسائب بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1596. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرْتَفِعِ الدَّرَجَاتِ، ذِي الْكَرَمِ الْعَمِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ خُبَيْبِ بْنِ عَدِيٍّ الْعِنَبَ وَّهُوَ سَجِيْنٌ مِّنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسارية بن زنيم وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرتفع الدرجات ﷺ جو صاحب تکریم اور عزت والے ہیں اور حضرت خبیب بن عدی کے لیے انگور کو بلا موسم لانے کا

معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و ساریہ بن زنیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1597. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرَجِّعِ فِيْ قِرَاءَتِهٖ، ذِي الْعِزَّةِ الْمُقِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رِزْقُ صَحَابِيَيْنِ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبَانِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسالم بن عمير وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرجع فی قراتہ ﷺ جو صاحب عزت ہیں اور صحابہؓ کو غیب سے رزق دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سالم بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1598. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرَحَّبِ، اَلسَّيِّدِ الْحَكِيْمِ الْكَرِيْمِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (قِصَّةُ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فِيْ سَقْيِ النَّبِيِّ ﷺ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسالم مولى أبي حذيفة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحب ﷺ جو کریم اور حکیم ہیں اور حضرت عثمانؓ اور نبی کریم ﷺ کے پانی پلانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سالم مولی ابی حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1599. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرَجِّبِ، اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اِتْيَانُ الْمِقْدَادِ بْنِ الْاَسْوَدِ الْمَالَ

مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسباع بن عرفطة الغفاری وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحب ﷺ جب تک سورج چڑھتا رہے اور مقداد بن اسود کو غیب سے دولت ملنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سباع بن عرفطۃ الغفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1600.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مَرْحَمَةٍ، إِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (إِتْيَانُ السَّائِبِ بْنِ الْأَقْرَعِ وَالْمُسْلِمِيْنَ الْمَالَ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُوْنَهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسحبان وائل وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحمۃ ﷺ جب تک ستارے بکھر نہ جائے اور سائب بن اقراعؓ اور دیگر صحابہؓ کو غیب سے مال ملنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سحبان وائل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1601.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَرْحُوْمِ، إِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (قِصَّةُ أَبِيْ أُمَامَةَ الْبَاهِلِيِّ الْبَرَكَتِ فِي الْمَالِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسراقة بن عمرو الأنصاری وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحوم ﷺ جب تک پہاڑ ریزہ ریزہ نہ ہو جائے اور حضرت ابی امامہ باہلیؓ کی خیرات شدہ رقم کے باوجود مال میں کمی نہ ہونے کا

معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سراقہ بن عمرو الانصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1602. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مَرْحُوْمِ الْاُمَّةِ، اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَلْبَرْکَةُ فِیْ مَالٍ اَعْطَاهُ النَّبِیُّ ﷺ عَلَیْهِ السَّلَامُ لِسَلْمَانَ لِیُحَرِّرَ نَفْسَهٗ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسراقة بن عمرو وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرحوم الامۃ ﷺ جب حاملہ اونٹنیاں بے کار چھوٹی پھریں گی اور سلمانؓ کے لیے نبی ﷺ کی طرف سے عطا کردہ مال میں برکت آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سراقہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1603. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرَخِّصِ، اِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَلْبَرْکَةُ فِیْ مَالِ عُرْوَةَ الْبَارِقِیِّ بِدُعَائِهٖ عَلَیْهِ السَّلَامُ لَهٗ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسراقة بن مالك المدلجي وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرخص ﷺ اس وقت تک جب جانور وحشی نہ ہو جائے اور آپ ﷺ کی دعا سے عروہ البارقیؓ کے دولت میں برکت کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سراقہ بن مالک المدلجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1604. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرَخَّصِ لَهٗ، اِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَلْبَرْکَةُ فِیْ مَالِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ هِشَامٍ

بِدُعَائِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد القرظ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ.

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرخص لہ ﷺ جب تک سمندر بھاپ بن کر اُڑ نہ جائے اور آپ ﷺ کی دعا سے عبد اللہ بن ہشام کے دولت میں برکت آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد القرظ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1605.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَرْزُوْقِ، إِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ عَبْدِاللهِ بْنِ أُنَيْسٍ مِّنْ شَجَّةٍ بِنَفْثِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ فِيْهَا) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن أبي ذباب الدوسي وَبَارَكَ وَسَلَّمْ.

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مزروق ﷺ اس وقت جب سمندر بے قابو ہو جائے اور عبد اللہ بن انس رضی اللہ عنہ کی بیماری آپ ﷺ کے دم سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن أبي ذباب الدوسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1606.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرْسَلِ، إِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ مَخْلَدِ بْنِ عُقْبَةَ مِنْ سَلْعَتِهِ بِنَفْثِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ فِيْهَا) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن أبي وقاص وَبَارَكَ وَسَلَّمْ.

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرسل ﷺ اس وقت تک جب آسمان پھٹ نہ جائے اور حضرت بن عقبہ رضی اللہ عنہ کی آپ ﷺ کے دم سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے

والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن أبي و قاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1607. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْسِلِ، اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (بُرْءُ اَبْیَضَ بْنِ حَمَّالٍ مِنْ حَزَازَتِہٖ بِمَسْحِہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ عَلَیْھَا وَدُعَاؤُہٗ لَہٗ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وسعد بن خولۃ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرسل ﷺ جب تک آسمان ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو جائے اور ابیض بن حمال رضی اللہ عنہ کی بیماری یعنی کلام میں کج روی آپ ﷺ کے دم اور دعا سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن خولہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1608. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرَسِّلِ، اِذَا السَّمَآءُ کُشِطَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (بُرْءُ رَافِعِ بْنِ خَدِیْجٍ مِّنْ وَجَعٍ اَصَابَ بَطْنَہٗ بِمَسْحِہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ عَلَیْہِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وسعد بن خیثمۃ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرسل ﷺ جب آسمان کا پردہ ہٹا دیا جائے گا اور رافع بن خدیج کی پیٹ کے درد کی بیماری آپ ﷺ کے مسح سے ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن خیثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1609. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُرْشِدِ، اِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ،

صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ عَلِيٍّ مِّنْ وَّجَعِهِ بِدُعَائِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَهُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن الربيع وَبَارَكَ وَسَلَّمَ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرشد ﷺ جب روحیں بدنوں سے ملا دی جائیں گی اور حضرت علیؓ کی بیماری آپ ﷺ کی دعا سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن الربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1610. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مَرْشُوْشِ الْقَبْرِ، اِذَا الْمَوْءٗدَةُ سُئِلَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اِبْرَاءُ حَنْظَلَةَ بْنِ حُذَيْمٍ مِّنَ الْاَمْرَاضِ بِبَرَكَةٍ اَصَابِهَا مِنَ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن زيد الأشهلى وَبَارَكَ وَسَلَّمَ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرشوش القبر ﷺ جب زندہ دفن کی ہوئی لڑکی سے پوچھا جائے گا اور حنظلہ بن حذیمؓ کی بیماری آپ ﷺ کے انگلیوں مبارک کے لمس سے ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن زید الاشہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1611. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَرْعُوْبِ، اِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ جَمَلٍ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قُرْطٍ بِدُعَائِهِ لَهُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد

بن عبادۃ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرعوب ﷺ جب عمل نامے کھولے جائیں گے اور آپ ﷺ کی دعا سے عبداللہ بن قرط کے اونٹ کا ٹھیک ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1612. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرَغِّبِ, اِذَا الْجَحِيْمُ سُعِّرَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (ذَهَابُ اَثَرِ الْبَرْدِ عَنِ الصَّحَابَةِ بِدُعَائِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ فِيْ لَيْلَةٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن عبيد وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرغب ﷺ جب تک دوزخ کو نہ بھڑکایا جائے گا اور صحابہؓ سے رات کو سردی کے اثرات ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1613. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مَرْغَمَةٍ, اِذَا الْجَنَّةُ اُزْلِفَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (قِصَّةُ فَاطِمَةَ وَحَضْرَتْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمْ ذَهَابِ اَثَرُ الْجُوْعِ فِيْ وَجْهِهٖ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعد بن معاذ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرغمۃ ﷺ جب تک جنت کی زیب و زینت کی جائے اور آپ ﷺ کی دعا سے حضرت علیؓ و خاتون جنت کی چہروں مبارک سے بھوک کے اثرات مٹ جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ

کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1614. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُرْغَمَةِ, اِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ, صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (ذَهَابُ اَثَرِ الْهَرَمِ عَنْ اَبِىْ زَيْدِ الْاَنْصَارِىِّ بِدُعَائِهِ لَهُ عَلَيْهِ السَّلَامُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعيد بن الحارث بن قيس وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرغمۃ ﷺ جب تک ستارے بکھیرے نہ جائے اور ابی زید انصاریؓ سے بڑھاپے کے اثرات آپ ﷺ کے دعا سے ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعید بن الحارث بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1615. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَرْفُوعِ, اِذَا الْقُبُورُ بُعْثِرَتْ, صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ ذَهَابُ اَثَرِ الْهَرَمِ عَنْ وَّجْهِ قَتَادَةَ بْنِ مِلْحَانَ لِمَسْحِ النَّبِىِّ ﷺ عَلَيْهِ السَّلَامُ عَلَيْهِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعيد بن زيد وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرفوع ﷺ جب قبروں سے مردے اٹھ کھڑے ہوں گے اور آپ ﷺ کے قتادہ بن ملحان کے چہرے پر ہاتھ مبارک پھیرنے سے بڑھاپے کے اثرات ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1616. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُرَفِّعِ ذِىْ حَاجَةٍ, اِذَا الْاَرْضُ

مُدَّتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ ذَهَابُ آثَرِ الْهَرَمِ عَنِ النَّابِغَةِ الْجَعْدِيِّ لِدُعَائِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَهُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعيد بن العاص وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مرفع ذی حاجۃ ﷺ جب زمین لپیٹ دی جائے گی اور آپ ﷺ کی دعا سے نابغہ بن جعدی سے بڑھاپے کے اثرات ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعید بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1617. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدِنَا الْمَرْءِ، اِذَا الْاَرْضُ دُكَّتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (بَرْءُ اُمِّ اِسْحَاقَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا فِيْ ذَهَابِ آثَرِ الصَّدْمَةِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعيد بن عامر الجمحی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت المرء ﷺ جب زمین کو لپیٹ دیا جائے گا اور حضرت ام اسحاقؓ پر صدمہ کے اثرات کے ختم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سعید بن عامر الجمحی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1618. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَيِّدِنَا الْمُزَكِّيْ، اِذَا الصُّدُوْرُ حُصِّلَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (قِصَّةُ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ الْاَشْجَعِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا فِيْ نَجَاتِهٖ مِنَ الْاَسْرِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسعيد بن عبد قيس وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مزکی ﷺ جب تک عمل نامہ کھولیں

جائیں اور آپ ﷺ کی دعا سے عوف بن مالک اشجعیؓ کی قید سے رہائی کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسعید بن عبد قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1619.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُزَمْزِمِ، اِذَا الْكِتٰبُ قُرِأَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (مَا اَصَابَ اثْنَيْنِ مِنَ الصَّحَابَةِ بِعِصْيَانِهِمَا النَّبِيِّ ﷺ عَلَيْهِ السَّلَامُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسفيان بن أبي زهير الأزدى وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مزموم ﷺ جب قرآن پڑھا جائے گا اور آپ ﷺ کے دعا سے صحابہؓ کی آپ ﷺ کی نافرمانی پر کوئی مواخذہ نہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسفیان بن اَبی زھیر الاَزدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1620.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُزَّمِّلِ، اِذَا الْحَصَاةُ رُمِيَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَعْظَمُ مُعْجِزَاتِهِ الْقُرْآنُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسفيان بن عبدالله الثقفى وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مزمل ﷺ جب چھوٹے چھوٹے کنکر پھینکے جائیں اور آپ ﷺ کا سب سے عظیم معجزہ قرآن کا آپ ﷺ پر نزول ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسفیان بن عبداللہ الثقفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1621. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُزِيْلِ الْغُمَّةِ، اِذَا الْمِيَاهُ بُدِّلَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (طَارَ لِمَسْجِدِهِ الْعِيْدَانُ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وسفيان بن معمر وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مزیل الغمۃ ﷺ جب پانی اُلٹ پلٹ دی جائی گی اور آپ ﷺ کے وجہ سے مکڑیوں کا مسجد کے لیے رونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسفیان بن معمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1622. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسَاوِمِ، اِذَا الْحَاجَاتُ قُضِيَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَخْرَجَ شَجَرًا اَغْصَانُهٗ مِنَ الذَّهَبِ ثِمَارُهٗ مُخْتَلِفَةٌ اِسْمُ اللهِ وَاِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ عَلٰى اَوْرَاقِهٖ عَلَيْهِ طَآئِرٌ اَبْيَضُ مِنَ الْحَجَرِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسفينة مولى النبى محمد وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مساوم ﷺ جب حاجات پورے کیے جائیں گے اور ایک درخت کا سونے کا بن جانا اور اس میں مختلف میوؤں کا لگنا، ان کے پتوں پر اللہ اور رسول کا نام لکھا ہوا اور قیمتوں پتھروں کے پرندوں کا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وسفینہ مولی النبی محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1623. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسَبِّحِ، اِذَا الدَّرَجَاتُ رُفِعَتْ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (شَقَّ الْقَمَرَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى

آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَالسکران بن عمرو وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسبح ﷺ جب درجات بڑھائیں جائیں گے اور شق القمر کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والسکران بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1624. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَجَابِ، اِذَا النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (ضَمَّ الْقَمَرَ بَعْدَ الْاِنْشِقَاقِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلکان بن سلامۃ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستجاب ﷺ جب لوگ بکھرے ہوئے پروانوں کی طرح ہوں گے اور چاند کے دوبارہ جڑنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلکان بن سلامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1625. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُسْتَجَابِ الدَّعَوَاتِ، اِذَا الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (تَنَبَّهَ بِهٖ جَابِرٌ مِّنَ الْغَشْيِ وَاَفَاقَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلمان الفارسی وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستجاب الدعوات ﷺ جب تک پہاڑ ریزہ ریزہ نہ ہو جائیں اور حضرت جابر کے بے ہوشی سے ہوش میں آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمان الفارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1626. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَجِیْبِ، بِعَدَدِ خَیْرٍ مِّمَّا یَجْمَعُوْنَ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (سَارَ مَعَ اَصْحَابِہٖ فَاَضَآءَ تْ اَصَابِعُہٗ فِیْ لَیْلَۃٍ ظَلْمَآءَ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلمان بن عامر الضبی وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستجیب ﷺ تمام خیروں کو جمع کرنے کے تعداد کے برابر اور صحابہؓ کا آپ ﷺ کے ساتھ اور انگلیوں مبارک کا منور ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمان بن عامر الضبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1627. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَجِیْرِ، بِعَدَدِ الْاَسْمَآءِ الْحُسْنٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (مُحِیَ عَنِ التُّرْسِ تِمْثَالَ کَبْشٍ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلمۃ بن أسلم بن حریس وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستجیر ﷺ تمام اسماء الحسنیٰ کے تعداد کے برابر اور ترس سے بھیڑیا کی تصویر کا مٹ جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمہ بن أسلم بن حریس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1628. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَحِیْ، بِعَدَدِ الْبِلَادِ وَالْقُرٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (نَبَتَ مِنْ سَنَامِ النَّاقَۃِ بِہِ الشَّجَرُ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسلمۃ بن الأکوع وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستحی ﷺ تمام شہروں اور آبادیوں کے تعداد کے برابر اور اونٹنی کا کوہان اور اونٹنی کا تر و تازہ ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمہ بن الاکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1629. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَخْلِصِ، بِعَدَدِ الْوَرٰى وَالثَّرٰى، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَخْرَجَ مِنَ الْحَجَرِ طَآئِرًا جَسَدُهٗ مِنَ الْفِضَّةِ مِنْقَارُهٗ مِنَ الْيَاقُوْتِ رِجْلَاهُ مِنَ الزَّبَرْجَدِ اَحَدُ جَنَاحَيْهِ مِنَ الْمِسْكِ وَالْاٰخَرُ مِنَ الْعَنْبَرِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسلمة بن سلامة بن وقش وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستخلص ﷺ تمام وریٰ اور ثریٰ کے تعداد کے برابر اور پرندے کا پتھر سے نکلنا جس کی جسم چاندی کی، چونچ یاقوت کی اور اس کا جناح مشک اور دوسرا عنبر کا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمہ بن سلامہ بن وقش رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1630. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَرْجِعِ، بِعَدَدِ الْحَدَآئِقِ وَشَجَرِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (لَانَ كَالشَّمَعِ فِيْ يَدِهِ الْحَجَرُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسلمة بن هشام وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسترجع ﷺ تمام درختوں اور پودوں

کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے ہاتھ میں پتھر چراغ کی طرح روشن ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلمہ بن ھشام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1631. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَرْحِمِ، بِعَدَدِ السَّفَرِ وَمَنَازِلِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (خَرَجَ بِهِ اللَّبَنُ مَعَ الْعَسَلِ مِنَ الْعَجْمَةِ فَصَارَ يَاقُوْتًا اَحْمَرَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسليط بن عمرو وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسترحم ﷺ سفر اور ان کے منازل کے تعداد کے برابر اور ایک برتن سے دودھ اور شہد کا نکلنا اور اس کا رنگ سرخ یاقوت کی طرح ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلیط بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1632. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَرْزِقِ، بِعَدَدِ الشَّرَفِ وَاَشْرَافِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَعْطَى الْحَسَنَيْنِ تِيْنَيْنِ لِلْبُكَاءِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسليط بن قيس وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسترزق ﷺ تمام شریفوں کے شرافت کے تعداد کے برابر اور حضرت حسنینؓ کے رونے کے لیے تعویز ڈالنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلیط بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1633. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَرْسِلِ، بِعَدَدِ النُّجُوْمِ**

وَ کَوَاکِبِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَطْعَمَ عِنَبَ الْجَنَّةِ خَدِيْجَةَ الْكُبْرٰى رَضِيَ اللهُ عَنْهَا) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسليم بن عمرو بن حديدة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسترسل صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تمام سیاروں اور ستاروں کے تعداد کے برابر اور حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جنت کا پھل کھلانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلیم بن عمرو بن حدیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1634. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَعِيْذِ، بِعَدَدِ الشُّهُوْرِ وَاَيَّامِهَا ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (جَآءَ اِلَيْهِ لِطَلَبِ رُكَانَةَ نِصْفُ الشَّجَرِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسليمان بن صرد وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستعیذ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تمام مہینوں اور دنوں کے تعداد کے برابر اور حضرت رکانہ رضی اللہ عنہ کے لیے آدھے درخت کے کٹ کر آنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سلیمان بن صرد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1635. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَغْفِرِ، بِعَدَدِ الْبِحَارِ وَاَنْهَارِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (ذَهَبَ بِاَمْرِهٖ ذٰلِكَ النِّصْفُ اِلٰى مَنْبَتِهٖ وَانْضَمَّ النِّصْفَ الْاٰخَرَ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسمرة بن جندب وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستغفر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تمام سمندروں اور نہروں

کے تعداد کے برابر اور آدھے درخت کا آپ ﷺ کے حکم پر واپس جا کر دوسرے درخت سے ملنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1636.** **اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَغْنِیْ بِاللهِ، بِعَدَدِ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (شَکٰی اِلَیْهِ جَمَلٌ مِّنْ قَوْمِهٖ تَرْكَ صَلٰوةَ الْعِشَآءِ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰٓی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسمرة بن عمرو بن قرط العنبری وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستغنی باللہ ﷺ تمام جن و انس کے تعداد کے برابر اور ایک اونٹ کا ایک قوم کی نماز عشاء نہ پڑھنے پر آپ ﷺ سے شکایت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سمرہ بن عمرو بن قرط العنبری رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1637.** **اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْتَغِیْثِ، بِعَدَدِ الْكَوَاكِبِ وَمَنَازِلِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (جَآءَهٗ جِبْرِیْلُ عَلَیْهِ السَّلَامُ بِثَوْبَیْنِ اَبْیَضَیْنِ فَصَارَ اَحَدُهُمَا اَخْضَرَ وَالْاٰخَرُ اَحْمَرَ بِصَبِّ الْمَآءِ) صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسنان بن أبی سنان وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔**

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستغیث ﷺ کواکب اور ان کے منازل کے تعداد کے برابر اور حضرت جبرائیلؑ نے دو سفید کپڑے آپ ﷺ کو عطا کر دی اور آپ ﷺ نے اس کو پانی میں ڈال دیا تو ایک کا رنگ سرخ اور دوسرے کا رنگ

سبز ہو جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سنان بن اُبی سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1638.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْتَقِيمِ، بِعَدَدِ الطُّيُوْرِ وَرِيْشِهَا، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَخْرَجَ اَبَاجَهْلٍ مِّنْ قَعْرِ الْبِيْرِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسنان بن صيفی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مستقیم ﷺ تمام پرندوں اور اس کے پروں کے برابر اور ابو جہل کا کنویں کے گہرائی سے نکلنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سنان بن صیفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1639.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسَدَّدِ، بِعَدَدِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (صَالَ عَلٰى اَبِيْ جَهْلٍ مِّنْ عِنْدِهِ الْبَعِيْرُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسهل بن بيضاء وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسدد ﷺ تمام خشکی اور سمندروں کی تعداد کے برابر اور ابو جہل کا کنویں سے نکلنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہل بن بیضاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1640.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُسْرٰى بِهٖ، بِعَدَدِ الشَّجَرِ وَالثَّمَرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَخْرَجَ مِنَ الْحَجَرِ شَجَرًا ۚ اقْتَرَنَ

بِالسَّمَآءِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسهل بن حنيف وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسریٰ بہ ﷺ تمام درختوں اور پھلوں کے تعداد کے برابر اور درخت کا پتھر سے نکل کر آسمان کی طرف جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہل بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1641. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمَسْعُوْدِ، بِعَدَدِ الشَّوْكِ وَالشَّجَرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (رَدَّ ذٰلِكَ الشَّجَرَ فِي الْحَجَرِ بِقَوْلِ الْاَعْدَآءِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسهل بن سعد وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسعود ﷺ تمام درختوں اور اس کے پتوں کے برابر اور دشمنوں کے قول پر درخت کو پتھر میں واپس کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1642. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمِسْكِيْنِ، بِعَدَدِ الشَّفْعِ وَالْوَتْرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (ظَهَرَتْ بِرِيْقِهٖ عَيْنٌ سُمِّيَتْ مَآءَ الرَّسُوْلِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَسهل بن عتيك وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسکین ﷺ تمام جفت اور طاق کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے لعاب مبارک کے لگنے سے ایک چشمہ کا ظہر ہونا جس

کو

مآء الرسول کہا جاتا ہے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہل بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1643.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسَلِّمِ، بِعَدَدِ کُلِّ مَنْ اٰمَنَ وَاتَّقٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (عَادَ بِهِ الْخَشَبُ سَیْفًا فِیْ یَدِ اَبِیْ دُجَانَۃَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسهیل بن بیضاء وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسلم ﷺ تمام ایمانداروں اور پرہیز گاروں کے تعداد کے برابر اور حضرت ابو دجانہؓ کے ہاتھ میں لکڑی کا تلوار بن جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سہیل بن بیضاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1644.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسَلِّمِ، بِعَدَدِ مَنْ صَدَّقَ وَاهْتَدٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَانَ اِذَا اَرَادَ نُزُوْلَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ لِلْمُعْجِزَۃِ فَیُحَرِّكُ شَفَتَیْهِ فَیَنْزِلَانِ حَیْثُ شَآءَ) صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسهیل بن عمرو وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسلم ﷺ تمام سچوں اور ہدایت یافتہ کے تعداد کے برابر اور جب آپ ﷺ سورج اور چاند کی نزول کا ارادہ فرماتے تو اپنے ہونٹ مبارک کو حرکت دیتے جہاں چاہتے نازل فرمانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و

سہیل بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1645.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسَلَّمِ عَلَیْہِ، بِعَدَدِ مَنْ سَبَّحَ وَصَلّٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (اَخْبَرَ بِالشَّھَادَۃِ اُمَّ وَرَقَۃَ الْاَنْصَارِیَّۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسواد بن قارب الدوسی وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسلم علیہ ﷺ تمام تسبیح اور درود پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر اور آپ ﷺ نے شہادت اُم ورقہ رضی اللہ عنہا کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سواد بن قارب الدوسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1646.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسَلِّیْ، بِعَدَدِ الرَّمْلِ وَالثَّرٰی، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَلَّمَ الْعَظْمَ فَاَجَابَہٗ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسویبط بن سعد وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسلی ﷺ تمام رمل اور ثریٰ کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے ہاتھ مبارک میں پتھر کا کلام اور اجابت کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سویبط بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1647.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُسَوِّی الصُّفُوْفِ، بِعَدَدِ الْخَلَآئِقِ اَجْمَعِیْنَ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (لَانَ الْحَجَرُ تَحْتَ قَدَمَیْہِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَسیمویہ البلقاوی وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسوی الصفوف ﷺ تمام مخلوقات کے تعداد کے برابر اور پتھر آپ ﷺ کے پاؤں مبارک کے نیچے نرم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و سیمویہ البلقاوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1648.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُسْھِمِ، بِعَدَدِ الْخَوَاطِرِ وَالظُّنُوْنِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (رَاٰی اَبُوْجَھْلٍ بَیْنَہٗ وَبَیْنَ نَفْسِہٖ طُیُوْرًا مَّلَاَتِ الْاَرْضَ وَخَنْدَقًا مِّنَ النَّارِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشجاع بن وھب وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسہم ﷺ تمام خواطر اور ظنون کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ اور ابو جہل کے درمیان آگ کا خندق ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و شجاع بن وھب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1649.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَسْئُوْلِ، بِعَدَدِ مِلْحِ الْعُیُوْنِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَانَ یَرٰی بِاللَّیْلِ کَمَا یَرٰی بِالنَّھَارِ) صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشداد بن أوس وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسئول ﷺ تمام نمک کے ذروں کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ دن اور رات میں ایک جیسا دیکھنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین

وشداد بن اُوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1650.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَسِیْحِ، بِعَدَدِ شَامِلِ الْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَلَّمَہٗ یَعْفُوْرٌ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشداد بن الھاد اللیثی وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسیح ﷺ تمام عدل اور احسان والوں کی تعداد کے برابر اور آپ ﷺ نے یعفور اونٹنی کے ساتھ کلام کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وشداد بن الھاد اللیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1651.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مَسِیْحِ الْقَدَمَیْنِ، بِعَدَدِ کَامِلِ الْفَضْلِ وَالْاِمْتِنَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (مَا نَضِجَتْ خُبُوْزُہٗ فِی التَّنُّوْرِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشرحبیل بن حسنۃ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مسیح القدمین ﷺ تمام کامل فضل اور احسان والوں کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے ہاتھوں کی لگی ہوئی روٹی کا تندور میں نہ پکنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وشرحبیل بن حسنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1652.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشَاوِرِ، بِعَدَدِ وَالِی الْبِرِّ وَالْاِحْسَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (صَارَ دُرَرًا قُلَامَۃُ اَظْفَارِہٖ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشرحبیل بن

السمط وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشاور ﷺ تمام نیکیوں اور احسانوں کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے کٹے ہوئے ناخن مبارک موتیوں کی طرح ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وشر حبیل بن السمط رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1653. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُشَبِّكِ، بِعَدَدِ عَالِي الْقَدْرِ وَالْمَكَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (سَمِعَ اَبُوْ بَكْرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قِرَآءَةَ الْقُرْآنِ عِنْدَ اَشْعَارِهِ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَشقران مولى النبى محمد وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشبک ﷺ تمام بڑے قدروں کے تعداد کے برابر اور حضرت ابو بکر صدیقؓ کے قرآن کا تلاوت سننے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وشقران مولی النبی محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1654. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُشَبِّهِ بِاِبْرَاهِيْمَ، بِعَدَدِ مِلْءِ الْمِيْزَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (قَالَ اَنَا اَقْتُلُكَ وَاَنْتَ عَلٰى هٰذَا الْفَرَسِ لِاُبَيِّ ابْنِ خَلَفٍ) صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالشماخ بن ضرار وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشبہ بابراہیم ﷺ تمام میزان کو بھاری کرنے والے اشیاء کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ نے ابی بن خلف کو قتل کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان

اللہ تعالیٰ اجمعین والشماخ بن ضرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1655. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُشَبَّہِ الْحَسَنِ، بِعَدَدِ مَا اخْتَلَفَ الْمَلَوَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (قَالَ لِعَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ حِیْنَ بَاتَ فِیْ مَضْجِعِہٖ لَیْلَۃَ الْھِجْرَۃِ اِنَّ الْکُفَّارَ لَا یَقْدِرُوْنَ عَلٰی اِضْرَارِكَ فَلَا تَخَفْ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشماس بن عثمان وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشبہ الحسن ﷺ تمام زمانوں کی ادلی بدلی کے تعداد کے برابر اور ہجرت کی رات کو حضرت علیؓ کو کفار سے عدم ضرر کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و شماس بن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1656. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُشَبَّہِ الْحُسَیْنِ، بِعَدَدِ مَا تَعَاقَبَ الْعَصْرَانُ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (نَسَجَتْ لَہُ الْعَنْکَبُوْتُ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَشیبۃ بن عثمان الأوقص وَبَارِكْ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشبہ الحسین ﷺ دنوں کا ایک دوسرے کے بعد آنے کے تعداد کے برابر اور واقعہ عنکبوت کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و شیبہ بن عثمان الاوقص رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1657. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَشْجُوْجِ، بِعَدَدِ مَا تَکَرَّ وَالْجَدِیْدَانِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (قَالَ لِحَبِیْبِ ابْنِ مَسْلَمَۃَ اِنَّ

اَبَاكَ عَنْ قَرِيْبٍ يَمُوْتُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصحار بن عياش العبدی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشجوج ﷺ جب تک سورج و چاند کا نظام قائم رہے گا اور حبیب بن مسلمہ کو ان کی والد کے وفات کی خبر دینے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صحار بن عیاش العبدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1658. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُشَذَّبِ. بِعَدَدٍ مِّنَ الْيَوْمِ اِلٰى يَوْمٍ يُّنْفَخُ. صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (اَعْمٰى بِالتُّرَابِ لِلْخُرُوْجِ اَبْصَارَ الْكُفَّارِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصخر بن وداعة الغامدی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشذب ﷺ اول یوم سے آخری صور پھونکنے تک اور کفار کی آنکھوں میں مٹی لگنے سے ان کے اندھا ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صخر بن وداعۃ الغامدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1659. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا الْمُشَرِّدِ. بِعَدَدِ الْعَطِيَّاتِ وَالْخَيْرَاتِ. صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (لَانَ مِنْ اَجْلِهِ الْحَجَرُ فِي الْغَارِ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصرد بن عبدالله الأزدی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشرد ﷺ تمام عطیات اور خیرات کی تعداد کے برابر اور غار میں آپ ﷺ کے لیے پتھر کے نرم ہونے کا معجزہ رکھنے والے اور

درود وسلام وبرکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وصرد بن عبداللہ الازدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1660.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشَفَّعِ بِعَدَدِ الْمِعْرَاجِ وَالْقَدْرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (نَبَتَ عَلٰی بَابِ الْغَارِ لَهُ الشَّجَرُ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالصعب بن جثامة الليثى وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشفع ﷺ معراج اور قدروں کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے لیے غار کے منہ میں درخت کا اوگنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام وبرکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والصعب بن جثامۃ اللیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1661.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشَفَّعِ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَةِ (ضَرَبَ عَلٰی قَلْبِ الرَّاعِی الَّذِیْ اَرَادَ اِخْبَارَ قُرَيْشٍ بِهِجْرَتِهٖ فَاَنْسَاهُ الْخَبَرَ) صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَصعصعة بن صوحان العبدى وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشفع ﷺ تمام درود پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر اور مویشی چرانے والے کے سینہ پر ایسا ہاتھ مارنا کہ وہ چرواہا قریش کو خبر دینے کا بھول جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود وسلام وبرکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وصعصعہ بن صوحان العبدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1662. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشَفَّعِ، بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (قَالَ مِنْ اَجْلِہٖ رَاکِبٌ بِصُوْرَۃِ اِنْسَانٍ عِنْدَ الْغَارِ لِقُرَیْشٍ لَّیْسَ ھُوَ ھٰھُنَا اُطْلُبُوْہُ فِی الْجَوَانِبِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصعصعۃ بن ناجیۃ الدارمی وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشفع ﷺ تمام درود نہ پڑھنے والوں کے تعداد کے برابر اور ایک گھوڑا سوار کا یہ کہنا کہ آپ ﷺ اس غار میں نہیں بلکہ ان کو اطراف میں تلاش کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صعصعہ بن ناجیۃ الدارمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1663. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشْفِقِ، بِعَدَدِ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (عَمِیَتْ بِدُعَآئِہٖ عِنْدَ الْکَھْفِ اَبْصَارَ الْکَافِرِیْنَ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصفوان بن أمیۃ بن خلف وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشفق ﷺ تمام نماز پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کی دعا سے غار کے نزدیک کفار گونگے اور اندھے ہو جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صفوان بن أمیۃ بن خلف رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1664. اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَشْفُوْعِ، بِعَدَدِ مَنَازِلِ الْقَمَرِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (اَعْمَی اللّٰہُ مِنْ اَجْلِہِ الْقَآئِفِیْنَ) صَلَّی

اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصفوان بن بیضاء وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشفوع ﷺ چانداور اس کے منازل کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کو غار کے اطراف میں تلاش کرنے والے اندھے ہو جانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صفوان بن بیضاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1665.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُشَقَّح، بِعَدَدِ اَنْبِیَآءِ اللّٰہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَلَّمَ اَبَابَکْرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عِنْدَ الْغَارِ بِہِ الطَّآئِرُ الْجَالِسُ عَلٰی ذِرْوَۃِ الْجَبَلِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصفوان بن المعطل وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشقح ﷺ تمام انبیاء اللہ کے تعداد کے برابر اور حضرت ابو بکرؓ کے غار کے دہانہ پر باتیں سنی مگر پرندہ وہی شاخ پر بیٹھا نہ اڑا کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صفوان بن المعطل رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1666.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَشْھُوْدِ، بِعَدَدِ اَخْیَارِ اللّٰہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (کَسَرَ لِخُرُوْجِہٖ جِبْرِیْلُ عَلَیْہِ السَّلَامُ طَرَفَ الْغَارِ بِالْجَنَاحِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصھیب بن سنان وَبَارَكَ وَسَلَّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشہود ﷺ تمام نیک لوگوں کے تعداد کے برابر اور حضرت جبرائیلؑ کا غار کے طرف گھوڑے پر آنے کا معجزہ رکھنے والے اور

درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وصہیب بن سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1667.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمَشِیْحِ، بِعَدَدِ اَصْفِیَآءِ اللّٰہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ کَانَ یَفْتَحُ لَہُ الْبَابُ الْمَغْلُوْقُ مِنْ غَیْرِ الْمِفْتَاحِ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصیفی بن سوادوَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشیح ﷺ تمام پاکیزہ لوگوں کے تعداد کے برابر اور آپ ﷺ کے لیے دروازہ کا بغیر چابی کے کھلنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صیفی بن سوادرضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1668.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشِیْرِ، بِعَدَدِ اَوْلِیَآءِ اللّٰہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (قَالَ فِی الْغَارِ مَا ظَنُّكَ بِاِثْنَیْنِ ثَالِثُھُمَ لِاَبِیْ بَکْرٍ) صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَۃِ وَصیفی بن قیظی وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشیر ﷺ تمام اولیاء اللہ کے تعداد کے برابر اور حضرت ابو بکرؓ نے فرمایا کہ تمہارا ان دو کے بارے میں کیا خیال ہے جس کا تیسرا اللہ ہو، کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین و صیفی بن قیظی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

**1669.** اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا الْمُشَیِّعِ، بِعَدَدِ اَتْقِیَآءِ اللّٰہِ، صَاحِبِ الْمُعْجِزَۃِ (سَلَّمَ عَلَیْہِ الْحَیَّۃُ وَکَلَّمَہُ فِی الْغَارِ) صَلَّی اللّٰہُ

عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالضحاك بن حارثة وَبَارَكَ وَسَلَّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مشیع ﷺ تمام متقی لوگوں کے تعداد کے برابر اور سانپ کا غار میں کلام اور سلام کرنے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والضحاک بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1670. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ عَلٰى سَيِّدِنَا الۡمُصَابِ، بِعَدَدِ اَسۡخِيَآءِ اللهِ، صَاحِبِ الۡمُعۡجِزَةِ (قَالَ لِجَمۡعٍ مِّنۡ اَصۡحَابِهٖ اِنَّ آخِرَكُمۡ يَمُوۡتُ فِي النَّارِ) صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالضحاك بن سفيان السلمى وَبَارَكَ وَسَلَّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مصاب ﷺ تمام سخی لوگوں کی تعداد کے برابر اور فرمایا کہ تم میں سے آخری صحابی آگے کے جھلنے سے وفات ہوگا، کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین والضحاک بن سفیان السلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر۔

1671. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ عَلٰى سَيِّدِنَا الۡمُصَارِعِ، بِعَدَدِ شُهَدَآءِ اللهِ، صَاحِبِ الۡمُعۡجِزَةِ (خَفَى الۡاَلَمَ فِي الۡغَارِ مِنَ الصَّاحِبِ) صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَالضحاك بن سفيان الكلابى وَبَارَكَ وَسَلَّمۡ۔

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت مصارع ﷺ تمام شہیدوں کے تعداد کے برابر اور غار میں اپنے ساتھی سے درد کو چھپانے کا معجزہ رکھنے والے اور درود و سلام

